کرتے وقت سوال کا نمبر اور اس کا جز ضرور تحریر کیجئے۔ (12 × 2 = 24)

1۔(i) عقیدہ کے لغوی معنی کیا ہیں؟ (ii) کون سا گناہ ظلم عظیم ہے؟

(iii) حضور ﷺ کی رسالت کی دو خصوصیات لکھیے۔ (iv) وجود باری تعالیٰ پر مختصر نوٹ لکھیے۔

(v) ملائکہ کے چار فرائض لکھیے۔ (vi) افضل الذکر کیا ہے؟

2۔(i) ارکان اسلام کا مفہوم اور ان کے نام لکھیے۔ (ii) جنگ اور جہاد کا فرق کیا ہے؟

(iii) نماز کے دو فائدے لکھیے۔ (iv) حج مقبول سے کیا مراد ہے؟

(v) زکوٰۃ کے دو مصارف لکھیے۔ (vi) جہاد کے لغوی اور اصطلاحی معنی لکھیے۔

3۔(i) قرآنی آیت کا ترجمہ کیجئے۔ لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ

(ii) حدیث مبارکہ کا ترجمہ کیجئے۔ اِنَّمَا بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَكَارِمَ الْاَخْلَاقِ

(iii) ذکر کے لغوی اور اصطلاحی معنی بیان کیجئے۔ (iv) الاستبصار کے مؤلف کا نام لکھیے۔

(v) قرآن مجید کی موجودہ ترتیب کا نام کیا ہے؟ (vi) ابولہب کی بیوی کا کیا نام تھا؟

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: اسلام میں عقیدہ توحید کی اہمیت بیان کیجئے۔ نیز انسانی زندگی پر اس کے اثرات کی وضاحت کیجئے۔

سوال نمبر 5: زکوٰۃ کے لغوی معنی کیا ہیں؟ نیز اس کے مصارف تحریر کیجئے۔

سوال نمبر 6: اخوت پر جامع مضمون لکھیے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2011

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 15 منٹ **(حصہ معروضی)** کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) شرک کی اقسام ہیں:

(a) تین (b) پانچ (c) چھ (d) نو

(ii) پہلی وحی میں کون سی سورت کی آیات نازل ہوئیں؟

(a) البقرہ (b) العلق (c) یٰسین (d) الفاتحہ

(iii) مصارف زکوٰۃ ہیں:

(a) آٹھ (b) پانچ (c) سات (d) دس

(iv) گناہوں کے خلاف ڈھال ہے؟

(a) صدقہ (b) نماز (c) روزہ (d) حج

(v) انجیل کس پیغمبر پر اتری؟

(a) حضرت موسیٰ (b) حضرت عیسیٰ (c) حضرت داؤدؑ (d) حضرت ادریسؑ

(vi) مساوات کا معنی ہے۔

(a) برابری (b) شراکت (c) تقسیم کرنا (d) مدد کرنا

(vii) حج فرض ہے؟

(a) ہر سال (b) ایک دفعہ (c) پانچ دفعہ (d) تین دفعہ

(viii) ہمسائے کی اقسام ہیں:

(a) دو (b) تین (c) چار (d) چھ

(ix) منافق کی قسمیں ہیں:

(a) چھ (b) پانچ (c) دو (d) تین

(x) انسان کا سب سے پہلا عقیدہ ہے:

(a) توحید (b) رسالت (c) آخرت (d) ملائکہ

**وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40**

**حصہ اوّل**: سوال نمبر 1، 2 اور 3 میں سے کوئی سے بارہ (12) اجزاء کے جوابات مختصراً تحریر کیجئے۔ جواب تحریر کرتے وقت سوال کا نمبر اور اس کا جزو ضرور تحریر کیجئے۔ (12 × 2 = 24)

1-(i) اسلام کے بنیادی عقائد کون کون سے ہیں؟ (ii) توحید کے معنی کیا ہیں؟

(iii) کلمہ شہادت میں کن دو چیزوں کی گواہی دی جاتی ہے؟

(iv) آخرت کے لفظی معانی کیا ہیں؟ نیز اس کی ضد پر مبنی لفظ بھی بتائیے۔

(v) شرک کی کوئی سی دو اقسام تحریر کیجئے۔ (vi) ایمان بالملائکہ سے کیا مراد ہے؟

2-(i) جہادِ اکبر سے کیا مراد ہے؟ (ii) حج کے دو فوائد تحریر کیجئے۔

(iii) اولاد کے دو حقوق تحریر کیجئے۔ (iv) بے اثر روزوں سے کیا مراد ہے؟

(v) چار مصارف زکوٰۃ لکھیے۔ (vi) نماز کے بارے میں ایک حدیث کا ترجمہ لکھیے۔

3-(i) قرآنی آیت کا ترجمہ کیجئے۔

اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰیٰتٍ لِّاُولِی الْاَلْبَابِ

(ii) حدیث مبارکہ کا ترجمہ کیجئے۔ كُلُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ حَرَامٌ دَمُهٗ وَمَالُهٗ وَعِرْضُهٗ

(iii) ماں کی عظمت کے بارے میں ایک حدیث لکھیے۔

(iv) پہلی وحی کے وقت آپ ﷺ کی کیا کیفیت تھی؟

(v) دوسری صدی ہجری کی دو کتب حدیث کے نام لکھیے۔

(vi) آپ ﷺ کے عفو و درگزر کا کوئی واقعہ تحریر کیجئے۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: انبیاء کرام کی خصوصیات بیان کیجئے۔

سوال نمبر 5: ارکان اسلام کے بارے میں لکھئے۔ نیز نماز کی اہمیت سے متعلق قرآن وسنت کی روشنی میں وضاحت کیجئے۔

سوال نمبر 6: عہد صدیقی رضی اللہ عنہ میں قرآن مجید کی جمع وتدوین پر نوٹ لکھئے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2012

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

**وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10**

**نوٹ:** ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) ختم کے لغوی معنی ہیں:

(a) خط لکھنا (b) مہر لگانا (c) جاری رکھنا (d) قرآن پڑھنا

(ii) جہاد کے لغوی معنی ہیں:

(a) علم حاصل کرنا (b) روزی کمانا (c) کوشش کرنا (d) مار دینا

(iii) نبی کے معنی ہیں:

(a) استاد یا پڑھانے والا (b) خبر دینے والا

(c) سنانے والا (d) پیغام دینے والا

(iv) رسالت کے معنی ہیں:

(a) پیغام پہنچانا (b) بات ماننا (c) عبادت کرنا (d) احکام بجالانا

(v) عقیدہ کے لغوی معنی ہیں:

(a) گرہ لگانا (b) مشکل کشائی کرنا (c) کھولنا (d) اچھے اعمال

(vi) روزے کا بنیادی مقصد ہے:

(a) تزکیہ نفس (b) امداد باہمی (c) نصرت دین (d) حصول تقویٰ

(vii) دوران حج حاجی شیطان کو کنکریاں مارتے ہیں:

(a) مزدلفہ میں (b) منیٰ میں (c) عرفات میں (d) صفا و مروہ کے درمیان

(viii) چاندی کا نصاب کتنے تولہ ہے؟

(a) پانچ (b) سات (c) ساڑھے باون (d) آٹھ

(ix) حضرت ابوبکر صدیقؓ نے تدوین قرآن کے لئے مقرر فرمایا:

(a) حضرت عمر فاروقؓ (b) حضرت زید بن ثابتؓ

(c) حضرت زید بن حارثؓ (d) حضرت عثمان غنیؓ

(x) زکوٰۃ کے لغوی معنی ہیں:

(a) پاک کرنا (b) مفلس کو دینا (c) متبرک (d) خدا کی راہ میں دینا

وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40

## حصہ اول

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) فقہ جعفریہ کی دو کتب کے نام لکھئے۔ (ii) والدین کے دو حقوق تحریر کیجئے۔

(iii) نصاب زکوٰۃ کے چار مصارف لکھئے۔ (iv) جہاد کی دو اقسام تحریر کیجئے۔

(v) استاد کے دو حقوق لکھئے۔ (vi) ایفائے عہد کی ایک مثال لکھئے۔

(vii) قرآنی سورتوں اور آیات کی تعداد لکھئے۔ (viii) کسی ایک اسلامی رکن کی وضاحت کیجئے۔

(ix) توحید کی تین اقسام لکھئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) اسلام سے پہلے عورتوں کا کیا مقام تھا؟

(ii) ذکر کے بارے میں ایک قرآنی آیت تحریر کیجئے۔

(iii) صبر و استقلال سے کیا مراد ہے؟

(iv) طائف کے سرداروں نے حضرت محمد ﷺ کی دعوت پر لبیک کہنے کے بجائے کیا سلوک کیا؟

(v) مکی سورتوں کی دو خصوصیات تحریر کیجئے۔ (vi) مساوات سے کیا مراد ہے؟

(vii) سنن نسائی کے مؤلف کا نام تحری کیجئے۔

(viii) قرآنی آیت کا ترجمہ لکھئے۔ إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْإِحْسَانِ O

(ix) حدیث مبارکہ کا ترجمہ لکھئے۔ كُلُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ حَرَامٌ دَمُهُ وَمَالُهُ وَعِرْضُهُ

**حصہ دوئم**: مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: اطاعت رسول ﷺ پر ایک تفصیلی نوٹ لکھئے۔

سوال نمبر 5: نماز کے فوائد بیان کیجئے۔

سوال نمبر 6: قرآن مجید کی خصوصیات تحریر کیجئے۔



# پرچہ اسلامیات (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2012

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں۔ جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) زوجین کا مطلب ہے:
(a) میاں (b) بیوی (c) میاں بیوی (d) بچے

(ii) اصول اربعہ کتب ہیں:
(a) ایک (b) دو (c) تین (d) چار

(iii) ہمسائے کی اقسام ہیں:
(a) ایک (b) دو (c) تین (d) چار

(iv) سابقہ آسمانی کتب ہیں:
(a) دو (b) تین (c) چار (d) چھ

(v) چھوٹے مدعیان نبوت کے خلاف جہاد کیا:
(a) خلیفہ اول (b) خلیفہ دوئم (c) خلیفہ سوئم (d) خلیفہ چہارم

(vi) اِلٰهَةٌ جمع ہے:
(a) اِلٰہٌ (b) لَهْوٌ (c) لَوْهٌ (d) اَلّٰهٌ

(vii) حضرت موسیٰ علیہ السلام پر آسمانی کتب نازل ہوئی:
(a) زبور (b) انجیل (c) تورات (d) قرآن

(viii) ملائکہ کا واحد ہے:
(a) مَلِكٌ (b) مَلَكٌ (c) مِلْكٌ (d) مُلْكٌ

(ix) عقیدہ کی مثال ہے:
(a) پودا (b) بیج (c) جڑ (d) پھل

(x) ظلم عظیم ہے:
(a) حسد (b) شرک (c) منافقت (d) غیبت

وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40

## حصہ اول

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) عقیدہ کا اصطلاحی مفہوم تحریر کیجئے۔
(ii) شرک کی اقسام کون کون سی ہیں؟
(iii) رسول کی ضرورت کیوں ہوتی ہے؟
(iv) منکرین آخرت کے دو شبہات تحریر کیجئے۔
(v) کلمہ شہادت میں کن دو چیزوں کا ذکر کیا گیا ہے؟
(vi) نماز کے دو فوائد تحریر کیجئے۔
(vii) زکوٰۃ کے کوئی دو معاشی فوائد تحریر کیجئے۔
(viii) انسان کے تین باپ کون کون سے ہیں؟
(ix) جہاد کا اصطلاحی مفہوم تحریر کیجئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) کتابت قرآن کی چار چیزوں کے نام لکھئے۔
(ii) امام مسلمہ رحمتہ اللہ علیہ کا پورا نام لکھئے۔
(iii) شوہر کے دو حقوق بیان کیجئے۔
(iv) حدیث کی دو اقسام بیان کیجئے۔
(v) صحاح ستہ کا کیا معنی ہے؟
(vi) غیبت کی دو جائز صورتیں بیان کیجئے۔
(vii) اِلٰهٌ کا واحد کیا ہے؟
(viii) قرآنی آیت کا ترجمہ کیجئے۔ اِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ O
(ix) حدیث مبارکہ کا ترجمہ کیجئے۔ اَلصِّدْقُ يُنْجِيْ وَالْكِذْبُ يُهْلِكُ

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: حج کے معاشرتی فوائد تحریر کیجئے۔
سوال نمبر 5: ہمسائیوں کے حقوق بیان کیجئے۔
سوال نمبر 6: قرآن مجید کی حفاظت پر ایک نوٹ لکھئے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 15 منٹ **(حصہ معروضی)** کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) مال پر شرح زکوٰۃ ہے:
(a) $2^{1/2}$% (b) 3 % (c) 4 % (d) 5 %

(ii) روزے کا بنیادی مقصد:
(a) تزکیہ نفس (b) امداد باہمی (c) نصرت دین (d) حصول تقویٰ

(iii) اسلام کے بنیادی عقائد کی تعداد:

(a) 4 (b) 5 (c) 6 (d) 7

(iv) قیامت کے دن سب سے پہلے حساب لیا جائے گا۔

(a) زکوٰۃ کا (b) روزے کا (c) نماز کا (d) حج کا

(v) وہ گناہ جس کی بخشش نہیں ہوگی:

(a) قتل (b) شرک (c) غیبت (d) جھوٹ

(vi) نبی اکرم ﷺ نے منافق کی نشانیاں بیان فرمائی ہیں:

(a) 3 (b) 4 (c) 5 (d) 6

(vii) ہر مسلمان کا دوسرے پر حرام ہے:

(a) گھر (b) خون (c) کپڑا (d) کھانا

(viii) ایک محفوظ کتاب ہے:

(a) قرآن (b) تورات (c) بخاری (d) انجیل

(ix) الکافی کے مصنف کا نام:

(a) امام ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ (b) ابوجعفر محمد بن یعقوب رحمتہ اللہ علیہ

(c) امام مالک رحمتہ اللہ علیہ (d) امام شافعی رحمتہ اللہ علیہ

(x) رسول اللہ ﷺ نے نبوت کے بعد مکہ سے کہاں ہجرت فرمائی؟

(a) حبشہ (b) طائف (c) مدینہ (d) تبوک

**وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40**

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) عقیدہ کا لغوی معنی اور اصطلاحی مفہوم لکھئے۔

(ii) توحید کا اصطلاحی مفہوم بیان کیجئے۔

(iii) ذات میں شرک سے کیا مراد ہے؟

(iv) رسالت محمدی ﷺ کی دو خصوصیات تحریر کیجئے۔

(v) کوئی سے دو مصارف زکوٰۃ لکھئے۔

(vi) حج کے دو فوائد تحریر کیجئے۔

(vii) بیوی کے دو حقوق بیان کیجئے۔

(viii) ہمسایوں کے دو حقوق لکھئے۔

(ix) رزق کے حرام ذرائع میں سے دو کا ذکر کیجئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) قرآنی آیت کا ترجمہ کیجئے: لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ۔

(ii) حدیث کا ترجمہ کیجئے: اِنَّمَا بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ حُسْنَ الْاَخْلَاقِ۔

(iii) وحی کی ابتدا کے دو اثرات آپ ﷺ پر لکھئے۔

(iv) تدوین قرآن سے کیا مراد ہے؟

(v) ہجرت کے بعد کونسی دو مسجدیں آپ ﷺ نے مل کر تعمیر کیں؟

(vi) إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ إِخْوَةٌ کا ترجمہ کیجئے۔

(vii) آپ ﷺ بچوں کے پاس سے گزرتے ہوئے ان سے کیسا سلوک کرتے؟

(viii) آپ ﷺ کا مکان اور غذا کیسے تھے؟ (علیحدہ علیحدہ لکھئے)

(ix) اصول اربعہ کی دو کتابوں کے نام تحریر کیجئے۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر4: ارکان اسلام کے نام لکھئے۔ نیز روزے کے فوائد وثواب پر روشنی ڈالئے۔

سوال نمبر5: نوٹ تحریر کیجئے: احترام قانون ، کسب حلال

سوال نمبر6: مکی اور مدنی سورتوں کی خصوصیات تحریری کیجئے۔



# پرچہ اسلامیات (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2013

انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

**وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10**

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھردیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگایئے۔

(i) زوجین کا مطلب ہے:

(a) میاں اور بیوی (b) خاوند (c) بیوی (d) بچے

(ii) ہمسائے کی اقسام ہیں:

(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(iii) آسمانی کتب ہیں:

(a) 2 (b) 5 (c) 3 (d) 4

(iv) قرآن کریم کی زبان ہے:

(a) زندہ (b) مشکل (c) پرانی (d) غیر واضح

(v) قرآن مجید کی منزلیں ہیں:

(a) 5 (b) 11 (c) 7 (d) 18

(vi) حضرت جعفر طیارہ شہید ہوئے:

(a) جنگ یرموک (b) جنگ موتہ (c) غزوہ بدر (d) غزوہ احد

(vii) زکوٰۃ کے مصارف ہیں:

(a) 8 (b) 6 (c) 4 (d) 10

(viii) روزے کو عربی میں کہتے ہیں:

(a) صلوٰۃ (b) کتاب (c) نیاب (d) صوم

(ix) ارکان اسلام میں سے ہے:

(a) آخرت پر ایمان (b) ملائکہ پر ایمان (c) روزہ (d) یہ تمام

(x) عقیدے کی مثال ہے:

(a) دانے کی (b) بیج کی (c) پھل کی (d) مسلمان کی

| وقت: 1:45 گھنٹے | (حصہ انشائیہ) | کل نمبر: 40 |
|---|---|---|

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) شرک کا مفہوم چار سطور میں بیان کیجئے۔ (ii) اللہ تعالیٰ کی دو صفات لکھئے۔

(iii) عقیدہ آخرت کے کوئی دو اثرات لکھئے۔

(iv) زکوٰۃ کیلئے سونے اور چاندی کا نصاب بیان کیجئے۔

(v) وجود باری تعالیٰ کے بارے میں کسی آیت کا ترجمہ لکھئے۔

(vi) حج کے دو فوائد تحریر کیجئے۔ (vii) جنگ اور جہاد میں کیا فرق ہے؟

(viii) قرآن کے مطابق روزے کا مقصد کیا ہے؟ (ix) زکوٰۃ کے چار مصارف تحریر کیجئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) کفار پر حضور ﷺ کی رحمت و شفقت سے متعلق کوئی ایک مثال پیش کیجئے۔

(ii) اسلام کے پہلے عرب اپنی بیٹیوں کو کیوں اور کیسے مارتے تھے؟

(iii) تسبیح فاطمہ کیا ہے؟ (iv) پہلی وحی میں کتنی اور کہاں آیات نازل ہوئیں؟

(v) ذکر کے کوئی دو کتب حدیث درج کیجئے۔ (vi) فقہ جعفریہ کی کوئی دو کتب حدیث درج کیجئے۔

(vii) اسلام میں پہلی اور آخری جنگ کونسی ہوئی تھی؟

(viii) آیت کا ترجمہ کیجئے: وما اتاکم الرسول فخذوہ و مانھاکم عنہ فانتھوا۔

(ix) حدیث کا ترجمہ کیجئے: الصدق ینجی والکذب یھلک۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: رسالت کا مفہوم لکھئے۔ نیز انبیاء کی خصوصیات تحریر کیجئے۔

سوال نمبر 5: اطاعت رسول ﷺ پر ایک نوٹ لکھئے۔

سوال نمبر 6: قرآن مجید کی حفاظت پر ایک نوٹ لکھئے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) لاہور بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ-I (گروپ پہلا)

وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں۔ جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) ہمسائیوں کی اقسام ہیں:

(a) 2 (b) 5 (c) 3 (d) 4

(ii) سنن ابی داؤد کس نے لکھی:

(a) امام حنبل (b) حضرت علی

(c) ابوداؤد سلمان اشعث (d) مسلم بن حجاج

(iii) قرآن پاک کی سب سے بڑی سورت ہے:

(a) سورۃ البقرہ (b) سورۃ نساء (c) سورۃ مائدہ (d) سورۃ مریم

(iv) مسجد مسلمانوں کی ایک عملی تربیت گاہ ہے:

(a) اسلامی تعلیم (b) اسلامی آداب (c) اسلامی مساوات (d) اسلامی اخلاقیات

(v) پہلی وحی کہاں نازل ہوئی:

(a) مدینہ (b) کعبہ (c) غارحرا (d) غارثور

(vi) نمازیں فرض کی گئیں تھیں:

(a) مسلمانوں پر (b) یہودیوں پر (c) عیسائیوں پر (d) تمام امتوں پر

(vii) آخرت کے معنی ہیں:

(a) قریب ہونے والی (b) بعد میں آنے والی

(c) جلد ہونے والی (d) دور آنے والی

(viii) مسلمان دن میں کتنی نمازیں ادا کرتے ہیں:

(a) 2 (b) 5 (c) 3 (d) 4

(ix) وحی کا مطلب ہے:

(a) نصیحت کرنا (b) پڑھانا (c) آگاہ کرنا (d) اشارہ کرنا

(x) دنیا میں سب سے پہلے پیغمبر بھیجے گئے:

(a) حضرت یونسؑ　(b) حضرت آدمؑ

(c) حضرت نوحؑ　(d) حضرت ابراہیمؑ

**وقت: 1:45 گھنٹے　(حصہ انشائیہ)　کل نمبر: 40**

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔　12

(i) بنیادی عقائد کونسے ہیں؟

(ii) توحید کے بارے میں کسی آیت کا ترجمہ لکھئے۔

(iii) روزے کے دو فوائد بیان کیجئے۔

(iv) انبیاء کرام کی معصومیت سے آپ کیا سمجھتے ہیں؟

(v) اسلامی اصطلاح میں رسول کس کو کہا جاتا ہے

(vi) جہاد کے معنی کیا ہیں اور جہاد اکبر کسے کہتے ہیں؟　(vii) ختم نبوت کا مفہوم لکھئے۔

(viii) انبیاء کی تعداد کتنی ہے اور آخری نبی کا کیا نام ہے؟　(ix) والدین کے دو حقوق لکھئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔　12

(i) اسوہ رسولؐ کے بارے میں قرآنی آیت کا ترجمہ لکھئے۔

(ii) رشتہ مواخات کے بارے میں مختصر نوٹ لکھئے۔

(iii) حضورؐ صبر و استقلال کا پیکر تھے دو مواقع لکھئے۔

(iv) تمام آسمانی کتب میں کونسی بنیادی تعلیمات مشترک تھیں؟

(v) قرآن پاک کی سب سے بڑی اور چھوٹی سورت کا نام ہے؟

(vi) قرآن پاک کا انداز بیان کیسا ہے؟　(vii) مستشرقین سے کون لوگ مراد ہیں؟

(viii) آیت کا ترجمہ لکھئے: وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا۔

(ix) حدیث کا ترجمہ لکھئے: اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر4: قرآن مجید کی اہم خصوصیات لکھئے۔

سوال نمبر5: نوٹ لکھئے: (ا) زکوۃ کے مصارف۔ (b) حقوق العباد۔

سوال نمبر6: حدیث کی ضرورت و اہمیت بیان کیجئے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) لاہور بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 15 منٹ **(حصہ معروضی)** کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) پہلی وحی کی آیات تھیں:

(a) تین (b) تین (c) پانچ (d) چھ

(ii) مسلمانوں میں مساوات کی تربیت کیلئے بہترین جگہ ہے:

(a) بازار (b) مسجد (c) پارلیمنٹ (d) کھیل کا میدان

(iii) قرآن مجید کو کتابی شکل دی گئی:

(a) عہد صدیقیؓ میں (b) عہد فاروقیؓ میں

(c) عہد عثمانیؓ میں (d) عہد مرتضویؓ میں

(iv) سنت کا لغوی معنی ہے:

(a) نئی چیز (b) خبر (c) قول (d) راستہ یا طریقہ

(v) جنت قدموں تلے ہے:

(a) بیوی کے (b) استاد کے (c) ماں کے (d) والد کے

(vi) زکوٰۃ کی شرح ہے:

(a) $2\frac{1}{2}$ فیصد (b) $3\frac{1}{2}$ فیصد (c) $4\frac{1}{2}$ فیصد (d) $5\frac{1}{2}$ فیصد

(vii) ہمسایہ کی اقسام ہیں:

(a) ایک (b) دو (c) پانچ (d) تین

(viii) مشہور آسمانی کتب کی تعداد ہے:

(a) دو (b) تین (c) چار (d) پانچ

(ix) اسلام کا پہلا عقیدہ ہے:

(a) رسالت (b) آخرت (c) توحید (d) ملائکہ

(x) وحی لانے والے فرشتے کا نام:

(a) حضرت جبرائیلؑ (b) حضرت موسیٰؑ

(c) حضرت عیسیٰؑ (d) حضرت اسرائیلؑ

وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) وجود باری تعالیٰ کے بارے میں چند سطور لکھیے۔

(ii) رسول اور نبی کا مفہوم واضح کیجئے۔ (iii) حفاظت کتاب کا مفہوم واضح کیجئے۔

(iv) عقیدہ آخرت کی وضاحت کیجئے۔ (v) ارکان اسلام تحریر کیجئے۔

(vi) نماز باجماعت کے دو فوائد تحریر کیجئے۔ (vii) سونا اور چاندی کا نصاب تحریر کیجئے۔

(viii) جنگ اور جہاد میں کیا فرق ہے؟ (ix) غیبت اور اتہام کی وضاحت کیجئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) حضور اکرمؐ ''اُمت پر شفقت و رحمت'' پر مختصر نوٹ لکھیے۔

(ii) ماؤں کی عظمت کے بارے میں حضورؐ کی حدیث یا ترجمہ لکھیے۔

(iii) مہاجرین و انصار کے درمیاں رشتہ مواخاۃ پر مختصر نوٹ لکھیے۔

(iv) مساوات کے سلسلہ میں نبی اکرم ﷺ کی زندگی سے ایک مثال بیان کیجئے۔

(v) قرآن مجید کے کوئی سے چار نام لکھیے۔

(vi) اسلام کے سب سے پہلے اور سب سے آخری غزوہ کے نام لکھیے۔

(vii) امام مالک اور امام احمد بن حنبل کی حدیث کی کتابوں کے نام لکھیے۔

(viii) آیت کا ترجمہ لکھیے: لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ۔

(ix) حدیث کا ترجمہ لکھیے: اَلصِّدْقُ يُنْجِيْ وَالْكِذْبُ يُهْلِكُ۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: رسالت محمدی ﷺ کی نمایاں خصوصیات بیان کیجئے۔

سوال نمبر 5: حقوق العباد سے کیا مراد ہے؟ اساتذہ کے حقوق پر نوٹ لکھیے۔

سوال نمبر 6: حفاظت قرآن مجید و سنت کی روشنی میں ایک مفصل نوٹ لکھیے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) گجرانوالہ بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) زوجین سے کیا مراد ہے؟

(a) میاں (b) بیوی (c) میاں بیوی (d) بچے

(ii) زکوۃ کے لغوی معنی ہیں۔

(a) کم کرنا (b) پاک کرنا (c) خرچ کرنا (d) مدد کرنا

(iii) ختم کے لغوی معنی ہیں۔

(a) لکھنا (b) مہر لگانا (c) جاری رکھنا (d) شروع کرنا

(iv) چاندی کا نصاب _______ تولہ ہے۔

(a) 50 (b) 52½ (c) 7 (d) 7½

(v) صحیح بخاری کے مولف کا نام ہے۔

(a) مسلم بن حجاج (b) محمد بن عیسٰی (c) محمد بن اسمٰعیل (d) ابوداؤد

(vi) سب سے افضل ذکر ہے۔

(a) لاالہ الااللہ (b) الحمداللہ (c) سبحان اللہ (d) اللہ اکبر

(vii) ذکر کی اقسام ہیں۔

(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(viii) حضور ﷺ نے مکہ میں _______ سال گزارے۔

(a) 6 (b) 13 (c) 10 (d) 8

(ix) محفوظ کتاب ہے۔

(a) تورات (b) البخاری (c) زبور (d) قرآن مجید

(x) رسالت کے لغوی معنی ہیں۔

(a) کوشش کرنا (b) پڑھانا (c) پیغام پہنچانا (d) عبادت کرنا

وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) توحید کے انسانی زندگی پر دو اثرات لکھئے۔ (ii) انبیاء کی دو نمایاں خصوصیات لکھئے۔

(iii) تقویٰ کا مفہوم کیا ہے؟ (iv) شرک کی دو اقسام لکھئے۔

(v) الہامی کتابوں کے نام ترتیب سے لکھئے۔ (vi) زکوۃ کا نصاب کیا ہے؟

(vii) روزے کے دو فوائد لکھئے۔ (viii) ہمسایہ کی اقسام لکھئے۔

(ix) زکوۃ کے چار فوائد لکھئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) ذکر کے بارے میں کسی قرآنی آیت کا ترجمہ کیجئے۔

(ii) غلاموں کے بارے نبی اکرم ﷺ کے حسن سلوک پر چار سطور تحریر کیجئے۔

(iii) مدینہ میں قائم کردہ "رشتہ مواخات" کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟

(iv) ماں کی عظمت کے بارے نبی اکرم ﷺ کا کوئی فرمان یا ترجمہ لکھئے۔ (v) "تسبیح فاطمہ" کیا ہے؟

(vi) مدنی سورتوں کی دو خصوصیات بیان کیجئے۔ (vii) صحاح ستہ میں سے دو کتب کے نام لکھئے۔

(viii) ترجمہ کیجئے۔ وَمَآ اٰتٰىكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۚ وَمَا نَهٰىكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ

(ix) ترجمہ کیجئے۔ اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: رسالت محمدی ﷺ کی خصوصیات تحریر کیجئے۔

سوال نمبر 5: زکوٰۃ کے فوائد اسلامی روشنی میں تفصیلاً بیان کیجئے۔

سوال نمبر 6: حفاظت قرآن پر ایک مفصل نوٹ لکھئے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) گجرانوالہ بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 15 منٹ **(حصہ معروضی)** کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگایئے۔

(i) نماز کا بہترین مظہر ہے۔

(a) عبادت کا (b) رشتہ داری کا (c) دوستی کا (d) مساوات کا

(ii) کس کا تارک مشرکوں میں سے ہو جاتا ہے؟

(a) نماز کا (b) سچ بولنے کا (c) حج کا (d) عفو کا

(iii) ذکر کی افضل ترین شکل ہے۔

(a) نماز (b) روزہ (c) حج (d) زکوٰۃ

(iv) حضرت داؤدؑ پر نازل ہوئی۔

(a) قرآن (b) انجیل (c) تورات (d) زبور

(v) سنن النسائی کے مولف ہیں۔

(a) احمد بن شعیب (b) محمد بن یزید (c) محمد بن عیسیٰ (d) محمد بن اسماعیل

(vi) 'کتاب آلا ثار' کے مولف ہیں۔

(a) امام ابوحنیفہ (b) امام شافعی (c) امام احمد بن حنبل (d) امام مالک

(vii) عربی زبان میں 'خَتَمَ' کے معنی ہیں۔

(a) تکمیل کرنا (b) فارغ کرنا (c) مہر لگانا (d) پڑھنا

(viii) کس عبادت کا اجر اللہ تعالیٰ خود دیگا؟

(a) نماز کا (b) روزے کا (c) حج کا (d) جہاد کا

(ix) حاجی شیطان کو ______ کے میدان میں کنکریاں مارتے ہیں۔

(a) عرفات (b) مزدلفہ (c) منیٰ (d) حدیبیہ

(x) کس سورۃ میں 'بسم اللہ' نہیں ہے؟

(a) الکہف (b) الانعام (c) توبہ (d) یوسف

**وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40**

## حصہ اول

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) کسب حلال سے کیا مراد ہے؟ (ii) غیر مسلموں کے دو حقوق لکھیے۔

(iii) زکوٰۃ کے چار مصارف لکھیے۔ (iv) روزہ کے دو فوائد لکھیے۔

(v) سعی سے کیا مراد ہے؟ (vi) 'رسول' کے لغوی اور اصطلاحی معنی لکھیے۔

(vii) شرک کی اقسام لکھیے۔ (viii) مال و دولت پر زکوٰۃ کی شرح کیا ہے؟

(ix) ختم نبوت سے کیا مراد ہے؟

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) 'اسوہ حسنہ' کے بارے میں کوئی آیت یا اس کا ترجمہ لکھیے۔

(ii) نبی اکرم ﷺ کی زندگی سے درگزر کرنے کی کوئی مثال بیان کیجئے۔ (iii) 'تسبیح فاطمہ' کیا ہے؟

(iv) اُن دو مساجد کے نام لکھیے جن کی تعمیر میں نبی اکرم ﷺ نے اپنے دست مبارک سے کام کیا۔

(v) 'اسماء الرجال' کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟

(vi) تدوین حدیث کے حوالے سے حضرت عمر بن عبدالعزیز نے کیا کام کیا؟

(vii) کتاب الآثار اور موطا کے مولفین کے نام لکھیے۔

(viii) ترجمہ کیجئے۔ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا ص

(ix) ترجمہ کیجئے۔ لَا يَرْحَمُ اللّٰهُ مَنْ لَّا يَرْحَمُ النَّاسَ۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر4: رسالت کا مفہوم لکھیے۔ نیز رسالت محمدی کی خصوصیات تحریر کیجیے۔

سوال نمبر5: آنحضور ﷺ رحمت عالم تھے۔ تفصیل سے بیان کیجیے۔

سوال نمبر6: مکی اور مدنی سورتوں کی خصوصیات واضح کیجیے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) راولپنڈی بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔ I (گروپ پہلا)

**وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10**

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) قرآن پاک کی سورتوں کی ترتیب ہے۔

(a) نزولی (b) توفیقی (c) انسانی (d) علاقائی

(ii) آیت کا لغوی معنی ہے۔

(a) نشانی (b) پتھر (c) قلم (d) قدم

(iii) مال و دولت پر زکوٰۃ کی شرح ہے۔

(a) 2% (b) 5% (c) 2.5% (d) 10%

(iv) ارکان اسلام کی تعداد ہے۔

(a) 2 (b) 5 (c) 4 (d) 8

(v) قرآنی آیت کی روشنی میں دوسرا عقیدہ ہے۔

(a) آخرت (b) توحید (c) روزہ (d) نماز

(vi) زکوٰۃ کے مصارف ہیں۔

(a) 9 (b) 8 (c) 7 (d) 6

(vii) آخرت کے مقابلے میں لفظ ہے:

(a) پہلے (b) خاتمہ (c) دوسرا (d) دنیا

(viii) جنت میں داخل نہیں ہوگا۔

(a) قطع رحمی کرنے والا (b) صلہ رحمی کرنے والا

(c) اندھا (d) معذور

(ix) ہمسایہ کی قسمیں ہیں۔

(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(x) صحیح مسلم کے مولف کا نام ہے۔

(a) ابن علی (b) ابن احمد (c) امام مسلم (d) امام محمد

وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) عقیدہ کے لغوی واصطلاحی معانی بیان کریں۔

(ii) رسالت کے لغوی واصطلاحی معانی تحریر کیجئے۔

(iii) رسالت محمد ﷺ کی کوئی سی دو خصوصیات لکھیے۔

(iv) حفاظت قرآن کے بارے میں کوئی ایک آیت یا اُس کا ترجمہ تحریر کریں۔

(v) اسلام کی عمارت کن ستونوں پر اٹھائی گئی ہے۔

(vi) نماز کے بارے میں کوئی ایک آیت یا اُس کا ترجمہ تحریر کریں۔

(vii) جہاد کے لغوی واصطلاحی معانی تحریر کیجئے۔

(viii) حدیث کی رو سے انسان کے تین باپ کون کون سے ہیں؟

(ix) غیبت اور اتہام (بہتان) میں فرق بیان کریں۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) قرآنی آیت کا ترجمہ لکھیے۔ اَلْجَنَّةُ تَحْتَ اَقْدَامِ الْاُمَّهَاتِ ۔

(ii) حضور ﷺ نے مساوات کا عملی مظاہرہ کیا۔ دو مثالیں دیجیے۔

(iii) چار اسماء قرآن لکھیے۔ (iv) مکی سورتوں کی کوئی سی دو خصوصیات لکھیں۔

(v) کوئی سے دو کاتبین وحی کے نام لکھیے۔ (vi) لفظ حدیث کا مفہوم لکھیے۔

(vii) صحاح ستہ کی کوئی سی دو کتب اور انکے مؤلفین کے نام لکھیے۔

(viii) قرآنی آیت کا ترجمہ لکھیے۔ لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ۔

(ix) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں۔ كُلُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ حَرَامٌ دَمُهٗ وَمَالُهٗ وَعِرْضُهٗ۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: انسانی زندگی پر عقیدہ توحید کے اثرات قلمبند کیجئے۔

سوال نمبر 5: جہاد کی اقسام تفصیلاً بیان کریں۔

سوال نمبر 6: تکبر سے کیا مراد ہے؟ اس کے نقصانات تحریر کریں۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) راولپنڈی بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات پہ دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) جنت قدموں تلے ہے۔
(a) نیک لوگوں کے (b) انبیاء کے (c) اہل دانش کے (d) ماؤں کے

(ii) ذکر کی اقسام ہیں۔
(a) 3 (b) 7 (c) 5 (d) 10

(iii) قرآن حکیم کی سورتیں ہیں۔
(a) 115 (b) 114 (c) 120 (d) 63

(iv) الکافی کے مصنف ہیں۔
(a) ابوعبداللہ (b) ابوجعفر محمد بن یعقوب الکلینی
(c) امام مسلم (d) امام احمد

(v) توحید کے لفظی معنی ہیں۔
(a) ایک جاننا (b) پڑھنا (c) لکھنا (d) عمل کرنا

(vi) زمین و آسمان کی تخلیق میں نشانیاں ہیں۔
(a) نیک لوگوں کی (b) غریب لوگوں کے لئے
(c) عقل والوں کی (d) اچھے لوگوں کیلئے

(vii) اسلام کے بنیادی ارکان ہیں۔
(a) 3 (b) 2 (c) 7 (d) 5

(viii) نماز کس گناہ سے روکتی ہے؟
(a) قتل (b) چوری (c) بے حیائی (d) غیبت

(ix) قرآن کس ماہ میں نازل ہوا؟
(a) شعبان (b) رمضان (c) ذی الحج (d) محرم

(x) نبی اکرم ﷺ کتنے دن نماز تراویح کیلئے مسجد تشریف لے گئے؟

| (a) | 7 | (b) | 3 | (c) | 5 | (d) | 2 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|

وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) شرک کی اقسام لکھیں۔

(ii) رسالت محمدی ﷺ کی کوئی سی دو نمایاں خصوصیات لکھیں۔

(iii) اسلام کے بنیادی عقائد کون کون سے ہیں؟ (iv) چار آسمانی کتابیں کونسی ہیں؟

(v) کلمہ شہادت کا ترجمہ لکھیں۔ (vi) زکوٰۃ کے کوئی سے چار مصارف لکھیں۔

(vii) ناجائز آمدنی کے کوئی سے چار ذرائع لکھئے۔ (viii) جنگ اور جہاد میں کیا فرق ہے؟

(ix) غیبت اور اتہام (بہتان) میں کیا فرق ہے؟

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) مواخات مدینہ سے کیا مراد ہے؟ (ii) ذکر کا معنی اور اقسام لکھیں۔

(iii) عفو سے کیا مراد ہے؟ اسوہ حسنہ ﷺ سے ایک مثال لکھیے۔

(iv) مکی سورتوں کی کوئی سی دو خصوصیات لکھیں۔ (v) حجۃ الوداع سے کیا مراد ہے؟

(vi) قرآن کریم کی کوئی سی دو خصوصیات لکھیں۔

(vii) قرآنی آیت کا ترجمہ لکھیے۔ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا۔

(viii) تدوین حدیث کے دور ثالث پر مختصر نوٹ لکھیں۔

(ix) حدیث شریف کا ترجمہ تحریر کریں۔ اِنَّمَا بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ حُسْنَ الْاَخْلَاقِ۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: روزہ کے انفرادی اور اجتماعی فوائد بیان کیجئے۔

سوال نمبر 5: زکوٰۃ کا مفہوم اور زکوٰۃ کی اہمیت قرآن وحدیث کی روشنی میں تحریر کیجئے۔

سوال نمبر 6: عہد صدیقی میں قرآن مجید کی جمع وتدوین پر ایک نوٹ لکھیے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) سرگودھا بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں۔ جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) عقیدہ کے لغوی معنی ہیں۔

(a) واضح کرنا (b) گرہ لگائی ہوئی چیز

(c) کھولنا (d) عہد پورا کرنا

(ii) روزے کی قبولیت کی دو اہم شرائط

(a) ایمان واحتساب (b) بھوکا رہنا

(c) نماز پڑھنا (d) تلاوت کرنا

(iii) کس گناہ کی بخشش نہیں ہوگی۔

(a) جھوٹ کی (b) غیبت کرنا (c) زنا کی (d) شرک کی

(iv) روزے کے فرض ہونے کی حکمت ہے۔

(a) اجر کا حصول (b) نیکی کا حصول

(c) دولت کا حصول (d) تقوٰی کا حصول

(v) کس سورت میں مصارف زکوۃ کا ذکر ہے۔

(a) سورہ نمل (b) سورہ توبہ (c) سورہ بقرہ (d) سورہ نور

(vi) حضور اکرم ﷺ نے نماز تراویح مسجد میں ادا فرمائی۔

(a) 3دن (b) 5دن (c) 9دن (d) 27دن

(vii) حضرت جعفر طیار ؓ شہید ہوئے۔

(a) غزوہ تبوک میں (b) غزوہ حنین میں

(c) غزوہ موتہ میں (d) غزوہ خندق میں

(viii) قرآن میں، قرآن مجید کے۔۔۔۔۔۔۔نام بیان ہوئے ہیں۔

(a) 25 (b) 30 (c) 55 (d) 75

(ix) صحیفہ صادقہ۔۔۔۔۔۔۔۔۔نے تالیف کیا۔

(a) عبداللہ بن عمرو بن (b) عثمانؓ (c) علیؓ (d) عبداللہ بن عمرؓ

(x) فقہ جعفریہ کی حدیث کی مستند ترین کتابیں ہیں۔

(a) 3 (b) 4 (c) 6 (d) 9

| وقت: 1:45 گھنٹے | (حصہ انشائیہ) | کل نمبر: 40 |
|---|---|---|

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) عقیدہ کے لغوی و اصطلاحی مفہوم واضح کیجئے۔ (ii) توحید کا لغوی اور اصطلاحی معنی بیان کیجئے۔

(iii) تکبر کا مفہوم واضح کیجئے۔ (iv) غیر مسلموں کے کوئی سے دو حقوق بیان کیجئے۔

(v) حسد کے کوئی سے دو نقصانات لکھئے۔ (vi) سونے اور چاندی کا نصاب تحریر کیجئے۔

(vii) نماز کی اہمیت سے متعلق کسی ایک قرآنی آیت کا مفہوم بیان کیجئے۔

(viii) کلمہ شہادت کا معنی لکھئے۔ (ix) قانون شکنی کی دو وجوہات بیان کیجئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) نبی اکرم ﷺ کی زندگی میں سے عدل کی ایک مثال دیں۔

(ii) نبی اکرم ﷺ بچوں کے ساتھ کس طرح پیش آتے۔ تین سطور لکھئے۔

(iii) ماں کی عظمت کے بارے میں نبی اکرم ﷺ کے کسی فرمان کا ترجمہ لکھئے۔

(iv) "رشتہ مواخات" کیا ہے۔ (v) قرآن حکیم کی دو اہم خصوصیات بیان کریں۔

(vi) فقہ جعفریہ کی دو مشہور کتب حدیث کے نام لکھیں۔

(vii) قرآن حکیم کی طویل ترین اور مختصر ترین سورت کا نام تحریر کریں۔

(viii) ترجمہ کریں۔ اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّیْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰیٰتٍ لِّاُولِی الْاَلْبَابِ۔

(ix) ترجمہ کریں۔ كُلُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ حَرَامٌ دَمُهٗ وَمَالُهٗ وَعِرْضُهٗ۔

**حصہ دوئم**: مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: نماز کی اہمیت اور فوائد پر نوٹ لکھئے۔

سوال نمبر 5: زکوۃ کے معاشی اور معاشرتی فوائد تحریر کیجئے۔

سوال نمبر 6: قرآن مجید کی ترتیب اور جمع و تدوین پر نوٹ لکھئے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) سرگودھا بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

**وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10**

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) لفظ عقیدہ کے لغوی معنی ہیں۔

(a) کھولنا (b) ایمان رکھنا (c) گرہ لگی چیز (d) یقین رکھنا

(ii) دنیا میں کل کتنے پیغمبر آئے۔

(a) 100,000 (b) 120,000 (c) 125,000 (d) 124,000

(iii) فرشتے پیدا کئے گئے۔

(a) روشنی سے (b) آگ سے (c) نور سے (d) بجلی سے

(iv) زکوٰۃ کے لغوی معنی ہیں۔

(a) تباہی پر خرچ کرنا (b) پاک کرنا (c) دشمن کو شکست دینا (d) خیرات

(v) جہاد کے لغوی معنی ہیں۔

(a) کوشش کرنا (b) اللہ کو خوش کرنا

(c) دشمن کو شکست دینا (d) مقاصد حاصل کرنا

(vi) اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد ﷺ کو بھیجا۔

(a) غریبوں کے لیے رحمت (b) بڑوں کے لیے رحمت

(c) بچوں کے لیے رحمت (d) پوری دنیا کے لیے رحمت

(vii) قرآن پاک کے کتنے نام قرآن سے ماخوذ ہیں۔

(a) 15 (b) 40 (c) 55 (d) 60

(viii) مساوات کا عملی نمونہ ہے۔

(a) قرآن (b) نماز (c) روزہ (d) زکوٰۃ

(ix) قرآن پاک میں کل کتنی سورتیں ہیں۔

(a) 111 (b) 112 (c) 113 (d) 114

(x) قرآن کی سب سے چھوٹی سورۃ ہے۔

(a) سورہ فاتحہ (b) سورہ کوثر (c) سورہ نساء (d) سورہ مریم

وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40

## حصہ اول

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) اللہ تعالیٰ کے کوئی سے دو صفاتی نام لکھئے۔ (ii) پیغمبر پاک ﷺ کی کوئی دو خوبیاں بیان کیجئے۔

(iii) عقیدہ آخرت کے کوئی دو اثرات بیان کیجئے۔ (iv) ذکر کی کوئی دو اقسام لکھئے۔

(v) قانون شکنی کی کوئی دو وجوہات لکھئے۔ (vi) وعدہ پورا کرنے کی اہمیت بیان کیجئے۔

(vii) شرک کوئی دو قسمیں لکھئے۔ (viii) کن لوگوں کو زکوٰۃ نہیں دی جاسکتی۔

(ix) عقیدہ کا لغوی و اصطلاحی معنی بیان کیجئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) سچائی اور جھوٹ کا انجام کیا ہے؟ (ii) حضور ﷺ کے عفو و درگزر کا کوئی واقعہ تحریر کیجئے۔

(iii) مکہ میں حضور ﷺ کو کس قسم کی تکالیف کا سامنا کرنا پڑا۔ مختصر بتائیے۔

(iv) صحاح ستہ میں سے دو کتب حدیث کے نام لکھئے۔ (v) مدنی سورتوں کی دو خصوصیات لکھیں۔

(vi) حدیث کی دین میں حیثیت ہے۔ (vii) حجۃ الوداع کسے کہتے ہیں۔

(viii) آیت مبارکہ کا ترجمہ کریں۔ يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ۔

(ix) حدیث مبارکہ کا ترجمہ کریں۔ اَلْجَنَّةُ تَحْتَ أَقْدَامِ الْأُمَّهَاتِ۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: عقیدہ آخرت سے کیا مراد ہے؟ انسانی زندگی پر اس کے اثرات مختصراً بیان کیجئے۔

سوال نمبر 5: حج پر مفصل نوٹ لکھئے۔

سوال نمبر 6: تدوین حدیث پر مضمون تحریر کیجئے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) ساہیوال بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

**وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10**

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) ظلم عظیم قرآن پاک نے کسے کہا ہے۔
(a) کفر (b) نفاق (c) شرک (d) تکبر

(ii) اللہ نے ہر قوم کی طرف بھیجا۔
(a) رسول/نبی (b) سردار (c) لیڈر (d) سپہ سالار

(iii) صفا اور مروہ کے درمیان کی جاتی ہے۔
(a) رمی (b) سعی (c) زیارت (d) قربانی

(iv) قیامت کے دن سب سے پہلے حساب ہوگا۔
(a) نماز کا (b) حج کا (c) روزہ کا (d) زکوٰۃ کا

(v) عقیدہ کے معنی ہیں۔
(a) لکھی ہوئی چیز (b) پڑھی ہوئی چیز
(c) گرہ لگائی ہوئی چیز (d) یاد کی ہوئی چیز

(vi) قرآن مجید کی سورتیں ہیں۔
(a) ایک سو (b) ایک سو چودہ (c) ایک سو چالیس (d) ایک سو پچاس

(vii) ابولہب کا حضور ﷺ سے رشتہ تھا۔
(a) بھائی کا (b) سوتیلے بھائی کا (c) دوست کا (d) چچا کا

(viii) وحی کا لفظی معنی کیا ہے۔

(a) دعا کرنا (b) مطالعہ کرنا (c) لکھنا (d) اشارہ کرنا

(ix) قرآن مجید محفوظ ہے۔

(a) ذہنوں میں (b) اصل شکل میں (c) سینوں میں (d) جیبوں میں

(x) اسوہ کے معنی ہیں۔

(a) سردار (b) شہر (c) نمونہ (d) طاقت

وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) صرف چار سطور میں اصطلاح ''عقیدہ'' کی وضاحت کیجئے۔

(ii) تقویٰ سے کیا مراد ہے؟ (iii) سورہ اخلاص کا ترجمہ تحریر کیجئے۔

(iv) قرآن حکیم کی دو خصوصیات بیان کیجئے۔ (v) الہامی کتابوں کی اہمیت چند سطور میں لکھئے۔

(vi) کلمہ شہادت کے دو اجزاء کون سے ہیں؟ (vii) اسلام کے پانچ ستونوں کے نام تحریر کیجئے۔

(viii) حج مقبول کیا ہے؟ (ix) نماز کے چار فوائد لکھئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) شوہر کے دو حقوق بیان کیجئے۔

(ii) آنحضرت ﷺ کے رحمتہ للعالمین ہونے کے حوالے سے آیت کا ترجمہ لکھئے۔

(iii) مساوات کے حوالے سے اُسوہ حسنہ میں دو مثالیں دیجئے۔ (iv) ذکر کے دو فوائد لکھئے۔

(v) کتابت قرآن کی دو چیزوں کے نام لکھئے۔ (vi) ترتیب توقیفی سے کیا مراد ہے؟

(vii) صحیح مسلم اور جامع ترمذی کے مولفین کے نام لکھئے۔

(viii) قرآنی آیت کا ترجمہ کیجئے۔ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا۔

(ix) حدیث کا ترجمہ کیجئے۔ لَا يَرْحَمُهُ اللّٰهُ مَنْ لَّا يَرْحَمُ النَّاسَ۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر4: عقیدہ توحید سے کیا مراد ہے؟ انسانی زندگی پر اس کے اثرات مختصراً بیان کیجئے۔

سوال نمبر5: نوٹ لکھئے۔ (i) قانون کا احترام (ii) منافقت

سوال نمبر6: آپ ﷺ صبر و استقلال کا پیکر تھے۔ واقعات سے ثابت کیجئے۔

# پرچہ اسلامیات (لازمی) ساہیوال بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 15 منٹ (حصہ معروضی) کل نمبر: 10

نوٹ: ہر سوال کے چار ممکنہ جوابات نیچے دیئے گئے خانوں A,B,C,D میں درج ہیں جس جواب کو آپ درست سمجھتے ہیں، علیحدہ سے دی گئی جوابی کاپی (Answer Sheet) پر اس سوال نمبر کے سامنے دیئے گئے چاروں دائروں A,B,C,D میں سے آپ اس دائرے کو پین یا مارکر سے اس طرح بھر دیں کہ سیاہی دائرے سے باہر نہ نکلے۔

1۔ ہر سوال کے ممکنہ جوابات دیئے گئے ہیں۔ درست جواب پر (✓) لگائیے۔

(i) مسجد مسلمانوں کیلئے مساوات کی ______ ہے۔
(a) جگہ (b) عمارت (c) تربیت گاہ (d) کلاس روم

(ii) قرآن حکیم کے مطابق بزرگی کا معیار کیا ہے؟
(a) نماز (b) رحم (c) تقویٰ (d) اسلام

(iii) جنت قدموں تلے ہے۔
(a) استادوں کے (b) بڑوں کے (c) باپوں کے (d) ماؤں کے

(iv) پاکستان کا قیام عمل میں آیا رمضان شریف کی۔
(a) اکیسویں شب (b) تیئسویں شب
(c) ستائیسویں شب (d) انتیسویں شب

(v) کس رکن اسلام کو بدن صحت کہتے ہیں۔
(a) روزہ (b) نماز (c) زکوٰۃ (d) حج

(vi) انسان کا سب سے پہلا عقیدہ ہے۔
(a) توحید (b) رسالت (c) ملائکہ (d) آخرت

(vii) جہاد کے لغوی معنی ہیں۔
(a) لڑنا (b) کوشش کرنا (c) میدان جنگ میں جانا (d) مرنا

(viii) عقائد اسلام میں ہے۔
(a) نماز (b) روزہ (c) زکوٰۃ (d) آخرت پر ایمان

(ix) قرآن پاک کی موجودہ ترتیب ہے۔
(a) توفیقی (b) توقیفی (c) صعودی (d) نزولی

(x) تدوین حدیث کا باقاعدہ آغاز ہوا۔
(a) پہلی صدی ہجری میں (b) دوسری صدی ہجری میں

(c) عہد سلاطین میں (d) جدید دور میں

**وقت: 1:45 گھنٹے (حصہ انشائیہ) کل نمبر: 40**

## حصہ اوّل

2۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) توحید کی کوئی سی دو اقسام لکھئے۔ (ii) وحی کا اصطلاحی مفہوم لکھئے۔

(iii) انبیاء کی کوئی دو خصوصیات قلمبند کیجئے۔ (iv) ختم نبوت کے حوالے سے کوئی حدیث لکھئے۔

(v) کوئی سے دو ارکان اسلام کے نام لکھئے۔ (vi) اولاد کے کوئی سے دو حقوق تحریر کیجئے۔

(vii) ہمسائے کے دو حقوق بتائیے۔ (viii) کوئی سے دو ذائل اخلاق لکھئے۔

(ix) منافق کی دو نشانیاں تحریر کیجئے۔

3۔ کوئی سے چھ اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 12

(i) قرآنی آیت کا ترجمہ کیجئے۔ اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ۔

(ii) حدیث کا ترجمہ کیجئے۔ مَاعَالَ مَنِ اقْتَصَدَ۔

(iii) قرآن مجید کی سب سے بڑی سورۃ اور سب سے چھوٹی سورۃ کا نام لکھئے۔

(iv) اسلام میں سب سے پہلے اور سب سے آخری غزوہ کا نام لکھئے۔

(v) قرآن مجید کے تین نام تحریر کیجئے۔ (vi) صبر و استقلال کے معانی تحریر کیجئے۔ (دونوں کے)

(vii) تسبیحات فاطمہؓ سے کیا مراد ہے؟

(viii) عرب اپنے بچوں کو کیوں قتل کرتے تھے؟ مختصراً وجوہات بتائیے۔

(ix) اسلام کی تبلیغ پر کون سے چچا اور اسکی بیوی آپ ﷺ کے دشمن ہو گئے۔

**حصہ دوئم:** مندرجہ ذیل میں سے کوئی سے دو سوالات کے جوابات تحریر کیجئے۔ ہر سوال کے (08) نمبر ہیں۔

سوال نمبر 4: رسالت محمدی ﷺ کی خصوصیات مختصراً بیان کیجئے۔

سوال نمبر 5: جہاد کی اقسام اور فضائل بیان کیجئے۔

سوال نمبر 6: حضور ﷺ کی اُمت پر شفقت و رحمت کے حوالہ سے نوٹ لکھئے۔

☆☆☆☆☆

# بورڈ پیٹرن پیپر اُردو (لازمی)

## برائے انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (امتحان 2013 و مابعد)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) میں نے آج کا اخبار نہیں ________

(a) پڑھا (b) پڑھی (c) پڑھے (d) پڑھیں

(ii) نوکر نے جھاڑو نہیں ________

(a) دیا (b) دی (c) دیے (d) دیں

(iii) ڈاکٹر کے علاج سے قبض ________

(a) جاتا رہا (b) جاتے رہے (c) جاتی رہی (d) جاتیں رہیں

(iv) میں نے قصہ چہار درویش ________

(a) پڑھا (b) پڑھے (c) پڑھی (d) پڑھیں

(v) ایک روپے ________ زعفران دو۔

(a) کا (b) کی (c) کے (d) کیں

(vi) "اسلم شیر ہے" میں اسلم کیا ہے؟

(a) مستعارلہٗ (b) مستعارمنہٗ (c) وجہ جامع (d) مشبہ

(vii) "ابن مریم ہوا کرے کوئی" میں تلمیح ہے۔

(a) کرے (b) ابن مریم (c) کوئی (d) ہوا

(viii) استعارہ کے کتنے ارکان ہوتے ہیں؟

(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(ix) "میرا چاند کہاں ہے" کیا ہے؟

(a) تشبیہ (b) استعارہ (c) تلمیح (d) مستعارلہٗ

(x) "دلہن چاند کی طرح خوب صورت ہے"۔ میں مشبہ ہے۔

(a) چاند (b) خوب صورت (c) دلہن (d) طرح

(xi) غزل کا آخری شعر جس میں شاعر اپنا نام استعمال کرتا ہے۔

(a) مطلع (b) ردیف (c) مقطع (d) قافیہ

(xii) ردیف کہتے ہیں۔

(a) شعر کے پہلے حصے کو (b) پہلے شعر کو

(c) غزل کے آخری شعر کو (d) قافیہ کے بعد آنے والے الفاظ کو

(xiii) "کیوں سنے عرض مضطرب مومن" کیا ہے؟

(a) مطلع (b) ردیف (c) قافیہ (d) مقطع

(xiv) "یہ آرزو تھی، تجھے گل کے روبرو کرتے" اس میں روبرو کیا ہے؟

(a) مقطع (b) تشبیہ (c) قافیہ (d) ردیف

(xv) مطلع کہتے ہیں۔

(a) غزل کے پہلے شعر کو (b) غزل کے آخری شعر کو

(c) قصیدے کے آخری شعر کو (d) غزل کے ہر شعر کو

(xvi) اچھن کا باپ کیا کام کرتا تھا؟

(a) استاد کا (b) منشی کا (c) کتابت کا (d) جلد سازی کا

(xvii) بقول غالب جنوری 1859ء میں شہر میں بلا ٹکٹ داخل ہونے پر حاکم سے کیا سزا ملتی تھی؟

(a) آٹھ دن قید (b) آٹھ کوڑے (c) پچاس روپے جرمانہ (d) شہر سے باہر بھیج دیا جاتا تھا

(xviii) میاں ریاض صاحب نے مولانا گرامی کو کہاں آنے کی دعوت دی؟

(a) سیالکوٹ (b) کراچی (c) پشاور (d) لاہور

(xix) حاتم طائی کیا تلاش کرنے نکلا تھا؟

(a) ہیرا (b) موتی (c) محبوبہ (d) کوہ ندا

(xx) میزبان کے اخلاص وایثار کا اندازہ کن باتوں سے ہوتا ہے؟

(a) تحفے سے (b) طویل قیام سے (c) دسترخوان پر مرغیوں کی تعداد سے (d) اچھی گفتگو

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

کبھی اے نوجواں مسلم تدبر بھی کیا تُو نے — وہ کیا گردوں تھا تُو جس کا ہے اک ٹوٹا ہوا تارا

تجھے اس قوم نے پالا ہے آغوش محبت میں — کچل ڈالا تھا جس نے پاؤں میں تاج سردارا

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

ٹھانی تھی دل میں، اب نہ ملیں گے کسی سے ہم — پر کیا کریں کہ ہو گئے ناچار جی سے ہم

ہنستے جو دیکھتے ہیں، کسی کو کسی سے ہم — منہ دیکھ دیکھ روتے ہیں، کس بے کسی سے ہم

ہم سے نہ بولو تم، اسے کیا کہتے ہیں بھلا　　انصاف کیجئے پوچھتے ہیں، آپ ہی سے ہم

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ معنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) وہ افعال جن کا تعلق دل و دماغ سے ہے اور جن کی تعبیر ہم اعمال قلب یا جذبات اور احساسات سے کرتے ہیں ہر آن ہم ایک نئے قلبی عمل، جذبے یا احساس سے متاثر ہوتے ہیں۔ ہم کبھی راضی ہیں اور کبھی ناراض، کبھی خوش ہیں کبھی غم زدہ، کبھی مصائب سے دوچار ہیں اور کبھی نعمتوں سے مالا مال، کبھی ناکام ہوتے ہیں اور کبھی کامیاب، ان سب حالتوں میں ہم مختلف جذبات کے ماتحت ہوتے ہیں۔ اخلاق فاضلہ کا تمام تر انحصار انہی جذبات اور احساسات کے اعتدال اور باقاعدگی پر ہے ان سب کے لئے ہم کو ایک عملی سیرت کی حاجت ہے۔

(b) ایک عام خوش فہمی جس میں تعلیم یافتہ اصحاب بالعموم اور اردو شعراء بالخصوص عرصے سے مبتلا ہیں یہ ہے کہ مرغ صرف صبح اذان دیتے ہیں اٹھارہ مہینے اپنی عادات و خصائل کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ یا تو میں جان بوجھ کر عین اس وقت سوتا ہوں جو قدرت نے مرغ کے اذان دینے کے لئے مقرر کیا ہے۔ یا اودھا کر اس وقت اذان دیتا ہے۔ جب خدا کے گناہگار بندے خواب غفلت میں پڑے ہوں۔

سوال نمبر4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور معنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔　01,09

(a) سفارش　　(b) لاہور کا جغرافیہ

سوال نمبر5: شامل نصاب نظم "تسلیم و رضا" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔　05

سوال نمبر6: دو دوستوں کے درمیان امتحان کی تیاری کے موضوع پر مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا کالج میں ہونے والی تقریب تقسیم انعامات کی روداد تحریر کیجئے۔　10

سوال نمبر7: اپنے کالج کے پرنسپل کے نام کسی "تاریخی مقام کی سیر پر جانے کی اجازت لینے کی" درخواست لکھئے۔　10

سوال نمبر8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔　02,08

قرآن کا انداز بیان بے حد پیارا اور دلکش ہے۔ جب یہ پڑھا جاتا ہے۔ تو ہر کوئی اس کی طرف سننے کے لئے مائل ہو جاتا ہے۔ اس کلام میں بلا کی تاثیر ہے۔ دل کی گہرائیوں میں اُترتا ہے۔ اس کے چھوٹے چھوٹے جملوں میں بے شمار معانی و مطالب پوشیدہ ہیں۔ قرآن کا انداز بیاں دنیا کی تمام کتابوں سے بالکل جُدا ہے۔ یہ براہ راست انسان کو خطاب کرتا ہے۔ اور اسے سیدھی راہ کی طرف بلاتا ہے۔ بلاشبہ قرآن میں زندگی کے ہر شعبے سے متعلق رہنما اصول موجود ہیں جنھیں اپنا کر انسان دُنیا اور آخرت کی کامرانیوں سے ہمکنار ہو جاتا ہے۔

# پرچہ اردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2009

## انٹرمیڈیٹ پارٹ-I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کا ریمتا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

1- مختصر جواب تحریر کیجئے۔

(i) وہ کونسا آزمودہ مقولہ ہے جس میں انسانوں اور قوموں کا تجربہ جمع ہے؟

---

(ii) ابوالقاسم زہراوی کی مشہور تصنیف کا نام کیا ہے؟

---

(iii) افسانہ اوورکوٹ میں اوورکوٹ کن خصوصیات کا حامل ہے؟

---

(iv) سفارش کرنے والے نے اپنے نوکر کو کیوں ڈانٹا؟

---

(v) علامہ اقبالؒ کا سرا خط کس شخصیت کے نام لکھا گیا ہے؟

---

سوال نمبر 2: (الف) تلمیح کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

---

(ب) ردیف کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

---

(ج) درج ذیل جملوں کی درستی تذکیر و تانیث کو مدنظر رکھتے ہوئے کیجئے۔

(i) اس نے آج ہی نیا بائیسکل خریدا ہے۔ ----------------

(ii) سانپ گہری غار میں غائب ہو گیا۔ ----------------

(iii) اس کا نماز جنازہ تیار ہے۔ ----------------

(iv) 'پطرس کے مضامین چھپ گئے ہیں۔ ----------------

(v) میں نے اخبار پڑھ لی ہے۔ ----------------

وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80

سوال نمبر 3: درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

(الف) ان کواکب کے عوض ہوں گے نئے انجم طلوع

ان دنوں رخشندہ تر، یہ آسماں ہو جائے گا

پھر بنیں محمود ہوں گے حامیِ دینِ متین
بچہ بچہ غیرتِ الپ ارسلان ہو جائے گا

(ب) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجیے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجیے۔

پیام بر نہ میسر ہوا تو خوب ہوا زبانِ غیر سے کیا شرح آرزو کرتے
مری طرح سے مہ و مہر بھی ہیں آوارہ کسی حبیب کی یہ بھی ہیں جستجو کرتے
ہمیشہ میں نے گریباں کو چاک چاک کیا تمام عمر رفو گر رہے، رفو کرتے

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 4: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جز کی تشریح کیجیے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجیے۔

(i) 'اب تم کو کیسے سمجھاؤں۔ ہر شخص کے دل میں اعزاز و احترام کی بھوک ہوتی ہے۔ تم پوچھو گی یہ بھوک کیوں ہوتی ہے؟ اس لیے کہ یہ ہماری روح کے ارتقاء کی ایک منزل ہے۔ ہم اس عظیم الشان طاقت کا لطیف حصہ ہیں جو ساری دنیا میں حاضر و ناظر ہیں۔ جز و میں کل کی خوبیاں ہونا لازم ہے۔ اس لیے جاہ و رفعت علم و فضل کی جانب ہمارا فطری میلان ہے۔ میں اس ہوس کو معیوب نہیں سمجھتا۔ ہاں چونکہ دل میں ضعف ہے۔ اہل دنیا کی حرف گیریوں کا خیال قدم قدم پر دامن گیر ہو جاتا ہے۔'

(ب) 'ابتدا سے ان کا یہ حال رہا کہ جس کام کی لہر ان کے دل میں اٹھی اس پر روپیہ صرف کرنے میں انہوں نے کبھی پس و پیش نہیں کیا۔ وہ اپنے کھانے، پہننے کے اخراجات میں تنگی کر سکتے تھے اور کرتے تھے مگر اپنے شوق کے کاموں میں انہوں نے کبھی مضائقہ نہیں کیا۔ جس کتاب کی ان کو تلاش ہوئی اگر وہ بیس گنی قیمت پر بھی ملی تو اس کو لیے بغیر نہیں چھوڑا۔'

سوال نمبر 5: کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھیے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجیے۔

(i) کیا واقعی دنیا گول ہے؟ (ii) ادیب کی عزت

سوال نمبر 6: سید محمد جعفری کی شامل نصاب نظم "ایبسٹریکٹ آرٹ" کا خلاصہ تحریر کیجیے۔

سوال نمبر 7: دو دوستوں کے درمیان سگریٹ نوشی کے بارے میں مکالمہ لکھیے۔ یا
کسی مباحثے کی روداد لکھیے۔

سوال نمبر 8: پرنسپل کے نام مضامین کی تبدیلی کے لیے درخواست تحریر کیجیے۔

سوال نمبر 9: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجیے اور مناسب عنوان تحریر کیجیے۔

نا سمجھ لڑکی تو جس گھر میں پلی ہے اس کے در و دیوار پر ایک حسرت بھری نگاہ ڈال کر الوداع کہہ لے اور اپنی پیاری پیاری گڑیوں سے بھی رخصت ہو لے۔ اب تو ان سے چھوٹ جائے گی اور دنیا داری کے کام تیرے گلے پڑیں گے۔ تجھے ایک نئے گھر میں جانا ہے۔ جہاں کا آسمان اور زمین بھی تیرے لیے بیگانہ ہے۔ نئے نئے لوگ ہوں گے۔ نئی نئی صورتیں دیکھنے میں آئیں گی۔ تو اپنے گھونگھٹ کے اندر سے حسرت بھری نظریں دوڑائے گی مگر تیری پیاری پیاری سہیلیاں تجھے نظر نہ آئیں گی۔ بہت دن تیرا دل گھبرائے گا۔ جس نے تجھے اپنی گود میں پالا، جس نے تیری ضد پوری کرنے کے لیے ہزار مصیبتیں جھیلیں، وہ عاشق زار ماں چھوٹ جائے گی۔

# پرچہ اُردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2009

## انٹر میڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

سوال نمبر 1: مختصر جواب تحریر کیجئے۔ 05

(i) "اپنی مدد آپ" کی روشنی میں بتایئے کہ وہ کونسا آزمودہ مقولہ ہے جس میں انسانوں اور قوموں کا تجربہ جمع ہے۔

---

(ii) ابوالقاسم زہراوی کی مشہور تصنیف کا نام تحریر کیجئے۔

---

(iii) "سفارش" کی روشنی میں تحریر کیجئے کہ فیکے کے باپ نے آنکھ میں سرمہ لگانے سے پہلے کیا پڑھا؟

---

(iv) "مکتوباتِ غالب" کے حوالے سے بتایئے کہ ہرگوپال تفتہ نے برائے اصلاح غالب کو کیا بھیجا؟

---

(v) "دوستی کا پھل" کی روشنی میں تحریر کیجئے کہ کبوتر کو کس بات کی علامت قرار دیا جاتا ہے؟

---

سوال نمبر 2: (الف) تشبیہ کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

---

(ب) قافیہ کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

---

(ج) درج ذیل جملوں کو درست کیجئے۔

(i) مریض کو ابھی تک ہوش نہیں آئی۔ ----------

(ii) بچے کا ناک بہہ رہا ہے۔ ----------

(iii) اسے بہت ڈکار آتے ہیں۔ ----------

(iv) یہ راہ بڑا خطرناک ہے۔ ----------

(v) مخمل بڑا ملائم ہوتا ہے۔ ----------

وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80

سوال نمبر 3: درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

(الف) ڈھائی جائے گی بنا، یورپ کے استعمار کی
ایشیا، آپ اپنے حق کا پاسباں ہو جائے گا
نغمہ آزادی کا گونجے گا حرم اور دیر میں
وہ جو دارالحرب ہے، دارالاماں ہو جائے گا

(ب) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔
بیزار جان سے جو نہ ہوتے تو مانگتے
شاید شکایتوں پہ تیری مدعی سے ہم
بے روئے مثل ابر نہ نکلا غبار دل
کہتے تھے ان کو برق تبسم ہنسی سے ہم
کیا گل کھلے گا، دیکھیے، ہے فصل گل تو دور
اور سوئے دشت بھاگتے ہیں، کچھ ابھی سے ہم

☆حصہ دوم☆

سوال نمبر4: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جز کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(i) یہ شخص اپنے فرائض کے سوا جن کو وہ اپنے اوپر لازم سمجھتا تھا، درحقیقت کسی چیز سے تعلق نہ رکھتا تھا۔ باوجود وہ قطعی مایوسی کے جو اس کو مسلمانوں کی طرف سے تھی اور جس کو وہ اکثر پرائیویٹ صحبتوں میں نہایت افسوس کے ساتھ ظاہر کرتا تھا۔ اس کی کوششیں آخر دم تک برابر جاری رہیں۔ یہ اس کی ہمت اور اسی کا حوصلہ تھا جو اس کی ذات پر ختم ہوگیا۔

(ب) یہ علم وہ علم ہے جو انسان کو انسان بناتا ہے۔ اسی علم سے عمل، چال چلن، تعلیم نفسی، نفس کشی، شخصی خوبی، قومی مضبوطی، قومی عزت حاصل ہوتی ہے۔ یہی علم وہ علم ہے جو انسان کو اپنے فرائض ادا کرنے اور دوسروں کے حقوق محفوظ رکھنے اور زندگی کے کاروبار کرنے اور اپنی عاقبت کے سنوارنے کے لائق بنا دیتا ہے۔ اس تعلیم کو آدمی صرف کتابوں سے نہیں سیکھ سکتا اور نہ یہ تعلیم کسی درجے کی علمی تحصیل سے حاصل ہوتی ہے۔

سوال نمبر5: کسی ایک کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔
(i) ابوالقاسم زہراوی (ii) چراغ کی لو

سوال نمبر6: حفیظ جالندھری کی نظم "ہلال استقلال" کا خلاصہ تحریر کیجئے۔

سوال نمبر7: دو دوستوں کے درمیان سگریٹ نوشی کے نقصانات پر مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا
یوم اقبال کی تقریب کی روداد لکھئے۔

سوال نمبر8: پرنسپل کے نام فیس معافی کی درخواست تحریر کیجئے۔

سوال نمبر9: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان بھی دیجئے۔
ہر بچے کی آنکھوں کے سامنے جو نمونہ مستقل طور پر رہتا ہے وہ اس کی ماں ہے۔ گھر عورت کی سلطنت ہوتا ہے۔ اس میں سارے احکام اسی کے چلتے ہیں۔ وہ اپنے بچوں کی ننھی منی رعیت پر حکم نافذ کرتی ہے۔ ہر چیز

کے لیے بچے اپنی آنکھوں کو اسی کی طرف لگائے رکھتے ہیں۔ ان کے روبرو ہر وقت وہی مثال اور نمونہ ہے جس کی وہ پیروی کرتے اور نقل اتارتے ہیں۔ اسی لیے بچوں کے چال چلن اور طور طریقے پر ماں کا اثر بہ نسبت باپ کے زیادہ ہوتا ہے۔ گھروں میں ماں کا نیک مثال ہونا ایک بڑی نعمت ہے۔

# پرچہ اردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2010

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجیے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجیے۔ کاٹ کار مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

1۔ مختصر جواب تحریر کیجیے۔

(i) 1859ء میں حکم حاکم کی بابت غالب نے اپنے شعر میں کیا کہا ہے؟

------------------------------------------------

(ii) کتاب سے کیا مراد ہے؟

------------------------------------------------

(iii) دنیا کی معزز قوموں نے کس خوبی کی وجہ سے عزت پائی؟

------------------------------------------------

(iv) قمر صاحب رئیس کے ہاں جاتے ہوئے کن لوگوں سے ملے؟

------------------------------------------------

(v) نوجوان نے اوورکوٹ کے علاوہ کیا کچھ زیب تن کر رکھا تھا؟

------------------------------------------------

سوال نمبر2: (الف) تلمیح کی تعریف کیجیے اور دو شعری مثالیں بھی لکھیے۔

------------------------------------------------

(ب) قافیہ کی تعریف کیجیے اور دو مثالیں تحریر کیجیے۔

------------------------------------------------

(ج) تذکیر و تانیث کے اصول پیش نظر رکھ کر درج ذیل جملوں کی درستی کیجیے۔

(i) ذرا اپنا ترازو مجھے دینا۔ ------------------------

(ii) میری قلم کہاں ہے؟ ------------------------

(iii) لڑکوں نے کمرہ جماعت میں اودھم مچا رکھا ہے؟ ------------------------

(iv) سڑک پر تارکول بچھائی جا رہی ہے۔ ------------------------

(v) ہرا ہرا گھاس دیکھ کر دل خوش ہو گیا۔ ------------------------

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر3: درج ذیل اشعار کی تشریح کیجیے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجیے۔

(الف) وہ دشت و نسیم کے جھونکے وہ سبزہ زار — پھولوں پہ جا بجا وہ گھرائے آب دار
اٹھنا وہ جھوم جھوم کے شاخوں کا بار بار — بالائے نخل ایک جو بلبل تو گل ہزار

(ب) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

اب تو کچھ اور ہی اعجاز دکھایا جائے — شام کے بعد بھی سورج نہ بجھایا جائے
نئے انسان سے تعارف جو ہوا تو بولا — میں ہوں سقراط مجھے زہر پلایا جائے
موت سے کس کو مفر ہے مگر انسانوں کو — پہلے جینے کا سلیقہ تو سکھایا جائے

☆حصہ دوم☆

سوال نمبر4: سیاق و سباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(i) ''تعریف'' کی نمایاں خصوصیات میں فاضل مصنف نے اس میں جا بجا اپنے تجربات کی روشنی میں سرجری کے متعلق ایسی تصریحات کی ہیں جن سے طبی دنیا اس سے پہلے بے خبر تھی۔ زہراوی کا طرز بیان عام فہم اور زبان سادہ ہے۔ وہ جس موضوع پر قلم اٹھاتا ہے اس کے تمام رموز اس خوبی سے بیان کرتا ہے کہ قاری کیلئے کسی قسم کا الجھاؤ باقی نہیں رہتا۔ پھر بعض دیگر طبی مصنفوں کی طرح وہ فلسفیانہ موشگافیوں میں نہیں الجھا بلکہ اپنے فن کے عملی پہلوؤں کو سامنے رکھتا ہے اور صرف انہیں امور کی توضیح کرنا ضروری خیال کرتا ہے جو عملی افادیت کے حامل ہوں۔

(ب) میرٹھ سے آ کر دیکھا کہ یہاں بڑی شدت ہے اور یہ حالت ہے کہ گوروں کی پاسبانی پر قناعت نہیں ہے۔ لاہوری دروازے کا تھانیدار مونڈھا بچھا کر سڑک پر بیٹھتا ہے جو باہر سے گورے کی آنکھ بچا کر آتا ہے اس کو پکڑ کر حوالات میں بھیج دیتا ہے۔ حاکم کے ہاں سے پانچ پانچ بید لگتے ہیں یا دو روپے جرمانہ لیا جاتا ہے۔ آٹھ دن قید رہتا ہے۔ اس سے علاوہ سب تھانوں پر حکم ہے کہ دریافت کرو، کون بے ٹکٹ مقیم ہے اور کون ٹکٹ رکھتا ہے۔ تھانوں میں نقشے مرتب ہونے لگے۔ یہاں کا جمعدار میرے پاس بھی آیا۔ میں نے کہا: بھائی، تو مجھے نقشے میں نہ رکھ، میری کیفیت کی عبارت الگ لکھ۔

سوال نمبر5: کسی ایک سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔

(i) اپنی مدد آپ (ii) دوستی کا پھل

سوال نمبر6: علامہ محمد اقبال کی نظم ''پیغام'' کا خلاصہ لکھئے۔

سوال نمبر7: گاہک اور پھل فروش کے مابین مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا

ایک سیاستدان کا روزنامچہ تحریر کیجئے۔

سوال نمبر8: پرنسپل کے نام کریکٹر سرٹیفکیٹ کے حصول کے لیے درخواست تحریر کیجئے۔

سوال نمبر9: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔

قرآن میں اللہ نے فرمایا کہ جس شخص نے ایک انسان کو قتل کیا اس نے گویا تمام انسانوں کو قتل کر دیا۔ جہاں تک خون کا بدلہ لینے یا فساد فی الارض پر سزا دینے کا سوال ہے اس کا فیصلہ عدالت ہی کر سکتی ہے۔ کسی فرد کو انفرادی طور پر حق نہیں کہ وہ قصاص لے یا فساد فی الارض کی سزا دے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

بھی قتل انسانی کو شرک کے بعد سب سے بڑا گناہ قرار دیا ہے۔ خدا اور رسول ﷺ کا حکم تمام انسانوں کے بارے میں ہے۔ صرف اپنے ہم مذہب اور نسل و رنگ کے لوگوں کی تخصیص نہیں ہے۔

# پرچہ اردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2010

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

1۔ مختصر جواب تحریر کیجئے۔

(i) علامہ اقبال گورداس پوروالے حکیم کی دوا سے کیوں مطمئن تھے؟

----------------------------------------

(ii) ابوالقاسم زہراوی کے آباؤ اجداد کہاں کے رہنے والے تھے؟

----------------------------------------

(iii) لاہور کے بازاروں میں سے گزرنے والی سڑک کس نے بنوائی تھی؟

----------------------------------------

(iv) مرزا غالب نے اپنے مکان کو کس سے تشبیہ دی؟

----------------------------------------

(v) سرسید کی شخصیت کا نمایاں پہلو کیا تھا؟

----------------------------------------

سوال نمبر 2: (الف) استعارہ کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

----------------------------------------

(ب) مقطع کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

----------------------------------------

(ج) تذکیر و تانیث کے اصول پیش نظر رکھ کر درج ذیل جملوں کی درستی کیجئے۔

(i) یہ تازہ سبزی ہے۔ --------------------

(ii) تم نے کیا اودھم مچا رکھا ہے۔ --------------------

(iii) اسے کھٹے ڈکار آتے ہیں۔ --------------------

(iv) یہ دربڑا اچھی ہے۔ --------------------

(v) تمہاری مرض لاعلاج ہے۔ --------------------

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 3: درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

(الف) لاکھ پردوں میں تو ہے بے پردہ

سو نشانوں پہ بے نشاں تو ہے

تو ہے خلوت میں تو ہے جلوت میں

کہیں پنہاں کہیں عیاں تو ہے

(ب) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

نہ جانا کہ دنیا سے جاتا ہے کوئی بہت دیر کی مہرباں آتے آتے

سنانے کے قابل جو تھی بات ان کو وہی رہ گئی درمیاں آتے آتے

میرے آشیاں کے تو تھے چار تنکے چمن اڑ گیا آندھیاں آتے آتے

☆حصہ دوم☆

سوال نمبر 4: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(i) یہ علم وہ علم ہے جو انسان کو انسان بناتا ہے۔ اسی علم سے عمل، چال چلن، تعلیم نفسی، نفس کشی، شخص خوبی، قومی مضبوطی، قومی عزت حاصل ہوتی ہے۔ یہی علم وہ علم ہے جو انسان کو اپنے فرائض ادا کرنے اور دوسروں کے حقوق محفوظ رکھنے اور زندگی کے کاروبار کرنے اور اپنی عاقبت کے سنوارنے کے لائق بنا دیتا ہے۔ اس علم کو آدمی کتابوں سے نہیں سیکھ سکتا اور نہ یہ تعلیم کسی درجے کی علمی تحصیل سے حاصل ہوتی ہے۔ مشاہدہ آدمی کی زندگی کو درست اور اس کے علم کو باعمل، یعنی اس کے برتاؤ میں کر دیتا ہے۔

(ب) سچ تو یہ ہے کہ کبوتری کی بات کبوتر کے دل کو لگ گئی تھی۔ آج تک اس کا اس طرف دھیان ہی نہ گیا تھا اور اب کبوتری کے کہنے پر اسے بھی احساس ہونے لگا تھا کہ کوئی نہ کوئی دوست ضرور ہونا چاہیے۔ وہ دل ہی دل میں اپنے اردگرد کے قریبی علاقے کے بارے میں سوچنے لگا کہ وہاں کون کون رہتا ہے؟ کچھ پرندے اس کے ذہن میں آئے لیکن وہ وہاں سے کافی فاصلے پر رہتے تھے۔ اس لیے ان سے دوستی کرنا یا نہ کرنا برابر تھا۔ کیونکہ وقت پڑنے پر انہیں اطلاع بھی نہیں کی جا سکتی تھی۔ سوچتے سوچتے کبوتر کو خیال آیا کہ جہاں وہ رہتے ہیں اس سے ذرا آگے ایک دوسرے درخت پر گدھوں کا ایک جوڑا رہتا ہے۔

سوال نمبر 5: مندرجہ ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔

(i) لاہور کا جغرافیہ (ii) سفارش

سوال نمبر 6: علامہ اقبال کی نظم "خطاب بہ جوانانِ اسلام" کا خلاصہ تحریر کیجئے۔

سوال نمبر 7: "معروضی نظام امتحان کے بڑھتے ہوئے رجحان" کے موضوع پر دو طالبات کے درمیان مکالمہ تحریر کیجئے۔

یا کسی الوداعی تقریب کی روداد قلم بند کیجئے۔

سوال نمبر 8: چیئرمین تعلیمی بورڈ کے نام سند جاری کرنے کی درخواست لکھئے۔

سوال نمبر 9: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔

نشتریت غزل کی خاص خوبی ہے۔ اس نشتریت کو تشبیہات و استعارات تیز تر کرتے ہیں۔ تشبیہ و استعارہ کو صوری اور معنوی طور پر جلا دیتے ہیں۔ ان سے شعر حسین اور خیال لطیف بن جاتا ہے۔ گویا ایمائیت و رمزیت اور نشتریت میں غزل کا راز پوشیدہ ہے۔ غزل زندگی کے ہر پہلو کی ترجمان ہے۔ غزل کو جس طرح لب و رخ تک محدود نہیں کیا جاسکتا، اسی طرح اس کے تذکرہ سے مفر بھی نہیں۔ اور بہ نظر غائر دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ قدیم دور میں غم دوراں موجود تھا اور ان غموں کا تذکرہ کیا جاتا تھا جو محبت کے علاوہ ہیں۔

# پرچہ اردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2011

## انٹرمیڈیٹ پارٹ ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

1۔ مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔

(i) مرغ کی آواز اور جسامت میں کیا تناسب ہے؟

------------------------------------------------

(ii) سرسید کو کون سا پھل مرغوب تھا؟

------------------------------------------------

(iii) اس دنیا کی بنیاد کس چیز پر ہے؟

------------------------------------------------

(iv) کون سی خوبی آدمی کو معزز بناتی ہے؟

------------------------------------------------

(v) زہراوی کے عہد میں مغرب کی عظیم ترین یونیورسٹی کون سی تھی؟

------------------------------------------------

سوال نمبر 2: (الف) استعارہ کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

------------------------------------------------

(ب) قافیہ کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

------------------------------------------------

(ج) تذکیر و تانیث کے اصول پیش نظر رکھ کر درج ذیل جملوں کی درستی کیجئے۔

(i) مرض کم ہو رہی ہے۔ ------------------------

(ii) میرے سر میں درد ہو رہی ہے۔ ------------------------

(iii) ساجدہ یہ خبر سن کر ہکی بکی رہ گئی۔ ------------------------

(iv) تھوڑی سے دہی لے آؤ۔ ------------------------

(v) میری قلم کہاں ہے۔ ------------------------

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 3: (الف) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

کبھی اے نوجواں مسلم! تدبر بھی کیا تو نے — وہ کیا گردوں تھا، تو جس کا ہے اک ٹوٹا ہوا تارا

تجھے اس قوم نے پالا ہے آغوش محبت میں — کچل ڈالا تھا جس نے پاؤں میں تاج سردارا

(ب) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

بھلاتا لاکھ ہوں لیکن برابر یاد آتے ہیں — الٰہی ترک الفت پر، وہ کیوں کر یاد آتے ہیں

نہ چھیڑا اے ہم نشیں! کیفیت صہبا کے افسانے — شراب بے خودی کے، مجھ کو ساغر یاد آتے ہیں

نہیں آتی تو یاد ان کی، مہینوں تک نہیں آتی — مگر جب یاد آتے ہیں، تو اکثر یاد آتے ہیں

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 4: سیاق و سباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(الف) اس جبلی مہر و محبت کا مقتضا تھا کہ وہ اپنے رفیقوں اور نوکروں اور لگ بندھوں کو تا بمقدور عمر بھر اپنے ساتھ نباہنا چاہتے تھے۔ جس شخص کے قدم ان کے ہاں جم گئے پھر نہ وہ اس کو اپنے سے جدا کرنا چاہتے تھے اور نہ وہ ان سے جدا ہونا چاہتا تھا۔ اول تو وہ کسی کی شکایت سنتے نہ تھے اور اگر کوئی کسی ملازم کی شکایت کرتا تھا تو اس کا کچھ اثر نہ ہوتا تھا۔

(ب) آپ اس کو میری سادہ لوحی کہیے یا خلوص نیت کہ شروع شروع میں میرا خیال تھا کہ انسان محبت کا بھوکا ہے اور جانور اس واسطے پالتا ہے کہ اپنے مالک کو پہچانے اور اس کا حکم بجا لائے۔ گھوڑا اپنے سوار کا آسن اور ہاتھی اپنے مہاوت کا آنکس پہچانتا ہے۔ کتا اپنے مالک کو دیکھتے ہی دم ہلانے لگتا ہے۔ جس سے مالک کو روحانی خوشی ہوتی ہے۔ سانپ بھی سپیرے سے مل جاتا ہے۔ لیکن مرغیاں؟ میں نے کوئی مرغی ایسی نہیں دیکھی جو کسی اور کو پہچانے اور جس کو اپنے پرائے کی تمیز ہو۔

سوال نمبر 5: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔

(الف) سرسید کے اخلاق و خصائل (ب) سفارش

سوال نمبر 6: شامل نصاب نظم "مستقبل کی جھلک" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھیے۔

سوال نمبر 7: سواری اور رکشہ ڈرائیور کے مابین مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا

اپنے محلے میں ہونے والی شادی کی تقریب کی روداد تحریر کیجئے۔

سوال نمبر 8: "فیس معافی" کے لیے جناب پرنسپل کے نام درخواست لکھئے۔

سوال نمبر 9: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔

حقیقت یہ ہے کہ اردو زبان کبھی بھی علاقائی زبانوں کی رقیب نہیں رہی، علاقائی زبانوں اور اردو کا رشتہ ایک ہی خاندان کے افراد کا سا ہے۔ اب اگر کوئی انہیں باہم لڑانا چاہتا ہے تو یہ اس کی بداندیشی ہے۔ کیا کوئی والد یا والدہ یا بڑا بھائی اپنے اہل خانہ میں کسی کا دشمن ہو سکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔ اصل مسئلہ یہ ہے کہ اردو کو قومی رابطے کی زبان تسلیم کرنا ضروری ہے۔ اس وقت ہم دیکھتے ہیں کہ پختون، پنجابیوں یا

سندھیوں سے اردو ہی میں گفتگو کرتا ہے۔ پنجابی، کوہاٹ یا دادو میں جائے تو اردو ہی ذریعہ اظہار ہے۔ گویا اردو عملاً رابطے کی زبان ہے۔ اسطرح قومی سطح پر سرکاری اور دفتری زبان بننے کی اہل، اردو ہی ہے۔ کوئی علاقائی زبان نہیں۔ جب یہ امر طے ہو گیا تو پھر ساری لڑائی ختم ہو جاتی ہے۔ اردو کو قومی زبان اور رابطے کا ذریعہ بنانا ہمارا قومی مفاد میں ہے۔

# پرچہ اردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2011

## انٹر میڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

1۔ مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔

(i) زہراوی کس یونیورسٹی میں زیر تعلیم رہے؟

---

(ii) سفارش کرنے والے نے اپنے نوکر کو کیوں ڈانٹا؟

---

(iii) نواب مصطفیٰ خاں، دوست کے ہاں کیوں ٹھہرے؟

---

(iv) لاہور کی مشہور ترین پیداوار کیا ہے؟

---

(v) سرسید کا دوستوں کے ساتھ برتاؤ کیسا تھا؟

---

سوال نمبر 2: (الف) تشبیہ کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

---

(ب) مطلع کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔

---

(ج) تذکیر و تانیث کے اصول پیش نظر رکھ کر درج ذیل جملوں کی درستی کیجئے۔

(i) آپ کو کس بات کا فکر ہے؟ ..........

(ii) اس لفظ کی املا درست ہے۔ ..........

(iii) فروری ختم ہو گئی ہے۔ ..........

(iv) میرے قلم کی نب خراب ہے۔ ..........

(v) مجھے اردو نہیں آتا۔ ..........

وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80

سوال نمبر3: (الف) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

کبھی اے نوجواں مسلم! تدبر بھی کیا تو نے وہ کیا گردوں تھا، تو جس کا ہے اک ٹوٹا ہوا تارا

تجھے اس قوم نے پالا ہے آغوش محبت میں کچل ڈالا تھا جس نے پاؤں میں تاج سر دارا

(ب) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

پھرے راہ سے وہ، یہاں آتے آتے اجل مر رہی تو، کہاں آتے آتے

نہ نانا کہ دنیا سے جاتا ہے کوئی بہت دیر کی، مہرباں آتے آتے

مرے آشیاں کے تو تھے چار تنکے چمن اڑ گیا، آندھیاں آتے آتے

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر4: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جز کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(الف) اس نے اپنا رومال نکالا۔ جسے جیب میں رکھنے کی بجائے اس نے کوٹ کی بائیں آستین میں اڑس رکھا تھا اور ہلکے ہلکے چہرے پر پھیراتا کہ کچھ گرد جم گئی ہو تو اتر جائے۔ پاس ہی گھاس کے ایک ٹکڑے پر کچھ بچے ایک بڑی سی گیند سے کھیل رہے تھے۔ وہ بڑی دلچسپی سے ان کا کھیل دیکھنے لگا۔ بچے کچھ دیر تک اس کی پرواہ کیے بغیر کھیل میں مصروف رہے مگر جب وہ برابر تکے ہی چلا گیا تو وہ رفتہ رفتہ شرمانے سے لگے اور پھر اچانک گیند سنبھال کر، ہنستے ہوئے اور ایک دوسرے کے پیچھے بھاگتے ہوئے وہ گھاس کے اس ٹکڑے ہی سے چلے گئے۔

(ب) تیکے کی آنکھوں میں ممنونیت کی نمی جاگی۔ وہ بولا "بس بابو جی خدا آپ کا بھلا کرے"۔ رات تو چیخ چاخ کر گزار دی۔ پھر صبح کو محلے کے سارے کوچوان اکٹھے ہوئے تو ان میں سے چچا شیدے نے کہا کہ پوست کے ڈوڈے پانی میں ابالو اور اسی پانی سے آنکھ دھوؤ۔ دھوئی پر بابا اسی طرح تڑپتا رہا۔ پھر کسی نے کہا کہ پالک کا ساگ ابال کر باندھو۔ باندھا اور جب کھولا تو باب نے صاف کہہ دیا کہ اب کیا جتن کرتے ہو۔ آنکھ کا دیا تو بجھ گیا۔ ہمارے گھر تو پٹس پڑ گئی بابو جی۔ اسے ایک ہسپتال لے گئے۔ پھر دوسرے میں لے گئے۔ دونوں میں جگہ نہ تھی۔

سوال نمبر5: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔

(الف) ادیب کی عزت (ب) اور آٹا گھر میں مرغیوں کا

سوال نمبر6: شامل نصاب نظم "میدان کربلا میں صبح کا منظر" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔

سوال نمبر7: استاد اور پرانے شاگرد کے درمیان بیروزگاری کے موضوع پر مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا

یوم اقبال کے حوالے سے ہونے والے جلسے کی روداد لکھیں۔

سوال نمبر8: محکمہ تعلیم کے ضلعی آفیسر کے نام درخواست تحریر کیجئے جس میں اپنے گاؤں میں بچیوں کیلئے پرائمری سکول کے اجراء کیلئے کہا گیا ہو۔

سوال نمبر9: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔

اپنے پوشیدہ عیبوں کے معلوم کرنے کا ایک عمدہ طریقہ یہ ہے کہ ہم اس بات پر غور کریں کہ ہمارے دشمن ہمارے بارے میں کیا کہتے ہیں۔ ہمارے دوست اکثر ہمارے دل کے موافق ہماری تعریف کرتے

ہیں۔یا تو ہماری عیب ان کو عیب ہی معلوم نہیں ہوتے۔یا پھر وہ ہماری خاطر کو ایسا عزیز رکھتے ہیں کہ رنجیدہ نہ کرنے کے خیال سے ان کو چھپاتے ہیں۔یا ایسی نرمی سے کہتے ہیں کہ ہم ان کو نہایت حقیقت سمجھتے ہیں۔برخلاف اس کے دشمن ہم کو خوب ٹٹولتا ہے۔اور کونے کونے سے ڈھونڈ کر ہمارے عیب نکالتا ہے۔گو وہ دشمنی سے چھوٹی بات کو بڑا کر دیتا ہے۔مگر اکثر اس کی کچھ نہ کچھ اصلیت ہوتی ہے۔

# پرچہ اردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2012

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

1۔(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 05

(i) علامہ اقبال نے اکبر الٰہ آبادی کے اشعار کس رسالے میں پڑھے؟

---

(ii) دکان کے مالک نے منشی جی کو روپے کیوں دے دیئے؟

---

(iii) سرسید نے خطبات احمدیہ کتنی مدت میں لکھی؟

---

(iv) سرسید کے خیال میں اصلی غلام کون سا ہے؟

---

(v) کبوتر، گدھ اور سانپ میں قدرِ مشترک کیا تھی؟

---

(ب) " تلمیح " کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں بھی تحریر کیجئے۔ 02+03

---

(ج) " مقطع " کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں بھی تحریر کیجئے۔ 02+03

---

(د) تذکیر و تانیث کو مدِنظر رکھ کر درج ذیل جملوں کی درستی کیجئے۔ 05

(i) اس نلکے کا پانی کھارا ہے۔ ..................

(ii) یہ سب تمہاری کرتوتیں ہیں۔ ..................

(iii) یہ لاہور کی اخبار ہے۔ ..................

(iv) تازی چائے لاؤ۔ ..................

(v) انسان کی اوسط عمر کیا ہے؟

وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

گر اس نے دیا غم تو اسی غم میں رہے خوش — اور اس نے جو ماتم دیا، ماتم میں رہے خوش

کھانے کو ملا کم تو اسی کم میں رہے خوش — جس طور کہا اس نے، اس عالم میں رہے خوش

(ب) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

دل لے کے مفت کہتے ہیں جو کچھ کام کا نہیں — الٹی شکایتیں ہوئیں احسان تو گیا

ڈرتا ہوں دیکھ کر دل بے آرزو کو میں — سنسان گھر یہ کیوں نہ ہو، مہمان تو گیا

افشائے رازِ عشق میں گو ذلتیں ہوئیں — لیکن اسے جتا تو دیا، جان تو گیا

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(الف) یہ علم وہ علم ہے جو انسان کو انسان بناتا ہے۔ اسی علم سے عمل، چال چلن، تعلیم نفسی، نفس کشی، شخصی خوبی، قومی مضبوطی، قومی عزت حاصل ہوتی ہے۔ یہی علم وہ علم ہے کہ جو انسان کو اپنے فرائض ادا کرنے اور دوسروں کے حقوق محفوظ رکھنے اور زندگی کے کاروبار کرنے اور اپنی عاقبت سنورنے کے لائق بنا دیتا ہے۔ اس تعلیم کو آدمی صرف کتابوں سے نہیں سیکھ سکتا اور نہ یہ تعلیم کسی درجے کی علمی تحصیل سے حاصل ہوتی ہے۔ مشاہدہ آدمی کی زندگی کو درست اور اس کے علم کو باعمل یعنی اس کے برتاؤ میں کر دیتا ہے۔

(ب) اب تم کو کیسے سمجھاؤں کہ ہر شخص کے دل میں اعزاز واحترام کی بھوک ہوتی ہے۔ تم پوچھو گی یہ بھوک کیوں ہوتی ہے؟ اس لئے کہ یہ ہماری روح کے ارتقاء کی ایک منزل ہے۔ ہم اس عظیم الشان طاقت کا لطیف حصہ ہیں جو ساری دنیا میں حاضر وناظر ہے۔ جزو میں کل کی خوبیاں ہونا لازمی امر ہے۔ اس لئے جاہ رفعت علم وفضل کی جانب ہمارا فطری میلان ہے۔ میں اس ہوس کو معیوب نہیں سمجھتا۔ ہاں چونکہ دل میں ضعف ہے۔ اہل دنیا کی حرف گیریوں کا خیال قدم قدم پر دامن گیر ہو جاتا ہے۔

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(الف) ادیب کی عزت (ب) اور آنا گھر میں مرغیوں کا

سوال نمبر 5: شامل نصاب نظم "حمد" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔ 05

سوال نمبر 6: "استاد اور شاگرد کے درمیان کمپیوٹر کی تعلیم پر" مکالمہ تحریر کریں۔ یا

ایک مطالعاتی دورے کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر 7: "ضلعی ناظم کے نام حصول ملازمت کے لئے" درخواست لکھئے۔ 10

سوال نمبر 8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

زندگی شعر ہے مگر زندگی کا ہر جذبہ اور ہر بحران شعر نہیں۔ صرف غم شعر ہے۔ تازہ پھول کا حسن شعر کا ایک ادنیٰ مقام ہے۔ مگر مرجھائے پھول کی گزری ہوئی رعنائی شعر کا اعلیٰ ترین مقام ہے۔ البتہ شعر کی ساری دنیا ایک آنسو میں جگمگاتی ہے۔ ایک زخم میں چمکتی ہے۔ وہ زخم جس قدر نا قابل علاج ہوگا شعر اتنا ہی زیادہ بلند اور بلیغ ہو جائے گا۔ حقیقی شاعر کے سامنے دنیائے رنگ کی بو کی عارضی لذتیں نہیں ہوتیں۔ بلکہ وہ ایک ایسے خارزار میں

ہوتا ہے۔ جس کے ہر کانٹے کی نوک اس کی حاتِ معنوی کے لہو سے رنگین ہوتی ہے۔

# پرچہ اردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2012

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

1۔(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات تحریر کیجئے۔ 05

(i) اچھن باپ سے کس بات کی خواہش کرتی ہے؟

---

(ii) اوورکوٹ کی جیبوں سے کیا کچھ برآمد ہوا؟

---

(iii) انتصریف کا موضوع بحث کیا ہے؟

---

(iv) اقبال کی دونوں مثنویوں پر کس نے تبصرہ کیا؟

---

(v) غالب نے نواب صاحب کے معالج کا کیا نام بتایا؟

---

(ب) '' استعارہ '' کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔ 02+03

---

(ج) '' ردیف '' کی تعریف کیجئے اور دو مثالیں تحریر کیجئے۔ 02+03

---

(د) تذکیر و تانیث کو مدنظر رکھ کر درج ذیل جملوں کی درستی کیجئے۔ 05

(i) فروری گزر گئی اور مارچ آیا ..............................

(ii) آپ کی املا غلط ہے۔ ..............................

(iii) آپ نے بہت دیر کیا۔ ..............................

(iv) میرے میز کا ٹانگ ٹوٹ گیا ..............................

(v) آپ کون سی اخبار پڑھیں گے۔ ..............................

وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80

سوال نمبر 2: (الف) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

کنڈکٹر اب یہ کہتا تھا، وہ بس چلائے کیوں ۔ جو بس میں آ گیا ہے، کرے ہائے ہائے کیوں

جس کو ہو جاں عزیز، میری بس میں آئے کیوں ۔ ایسے ہی گل بدن تھے تو پیسے بچائے کیوں

(ب) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

رسم جفا کامیاب، دیکھئے کب تک رہے | حب وطن مست خواب، دیکھئے کب تک رہے
دل پہ رہا مدتوں، غلبہ یاس و ہراس | قبضہ حزم و حجاب، دیکھئے کب تک رہے
پردہ اصلاح میں کوشش تخریب کا | خلق خدا پر عذاب، دیکھئے کب تک رہے

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(الف) سکینہ نے کہا "تم نے ناحق وہاں جانا منظور کیا، کہہ دیتے میری طبیعت ٹھیک نہیں۔ ان پھٹے حالوں جانا تو اور بھی برا ہے۔" قمر نے فلاسفروں کی سی سنجیدگی سے کہا "جنھیں خدا نے دل اور سمجھ دی ہے وہ آدمیوں کا لباس نہیں دیکھتے، ان کے منہ دیکھتے ہیں۔ آخر کچھ بات تو ہے کہ راجا صاحب نے مدعو کیا ہے۔ میں کوئی عہدے دار نہیں، جاگیردار نہیں، ٹھیکہ دار نہیں، معمولی ایک شاعر ہوں۔ شاعر کی قیمت اس کی نظمیں ہوتی ہیں۔ اس نقطہ نگاہ سے مجھے کسی کے سامنے نادم ہونے کی ضرورت نہیں۔

(ب) کہتے ہیں کسی زمانے میں لاہور کا حدود اربعہ بھی ہوا کرتا تھا لیکن طلبہ کی سہولت کے لئے میونسپلٹی نے اسے منسوخ کر دیا ہے۔ اب لاہور کے چاروں طرف بھی لاہور ہی واقع ہے۔ اور روز بروز واقع تر ہو رہا ہے۔ ماہرین کا اندازہ ہے کہ دس بیس سال کے اندر لاہور ایک صوبے کا نام ہوگا جس کا دارالخلافہ پنجاب ہوگا۔ یوں سمجھئے کہ لاہور ایک جسم ہے جس کے ہر حصے پر ورم نمودار ہو رہا ہے۔ لیکن ہر ورم مواد فاسد سے بھرا ہے۔ گویا یہ توسیع ایک عارضہ ہے جو اس کے جسم کو لاحق ہے۔

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(الف) اپنی مدد آپ (ب) چراغ کی لو

سوال نمبر 5: شامل نصاب نظم "کربلا میں صبح کا منظر" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔ 05

سوال نمبر 6: "احترام استاد کے موضوع پر دو طالبعلموں کے درمیان مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا

یوم قائداعظم کے حوالے سے کالج میں منعقدہ تقریب کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر 7: "اپنے کالج کے پرنسپل کے نام خارج ہونے کے بعد دوبارہ داخلے کی" درخواست لکھئے۔ 10

سوال نمبر 8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

حضرت محمد ﷺ رحمت دو عالم تھے۔ دشمن کی جان بھی انہیں اتنی ہی عزیز تھی جتنی اپنوں کی۔ جنگوں میں اصول طے کر دیا کہ بچوں اور خواتین کو قتل نہیں کیا جائے گا۔ یہی وجہ تھی کہ غزوات میں انسانی جانیں بہت کم تلف ہوئیں۔ مگر آج ہم اس پہلو کو فراموش کر چکے ہیں۔ جس پیغمبر ﷺ نے فرمایا:۔ کہ ایک انسانی جان کا قتل ساری انسانیت کا قتل ہے۔ آج ان کے پیروکار دین کو پھیلانے کے لئے اپنے مسلمان بھائیوں کا خون پانی کی طرح بہا رہے ہیں۔ دین تو پیغمبر ﷺ نے عدم تشدد کے اصول پر کاربند رہتے ہوئے پھیلایا۔ دین تو محبت سے پھیلایا گیا۔ بدترین دشمنوں کو بھی معاف کر دیا گیا۔ پیغمبر ﷺ تو معافی ہی معافی تھے اور ہم انتقام ہی انتقام ہیں۔ دین کو ضرور پھیلائیں مگر خونی راستے پر نہ چلیں اسلام کا تو مطلب ہی سلامتی ہے اپنوں کی بھی اور دوسروں کی بھی۔

# پرچہ اُردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ:(a) اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجیے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجیے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) سنت کے لغوی معنی ہیں:

(a) عمل (b) راستہ (c) طریقہ (d) نصیحت

(ii) تعریف کتنے حصوں میں منقسم ہے؟

(a) ایک (b) دو (c) تین (d) چار

(iii) فیکے کوچوان کے والد کی پٹی کس دن کھلی؟

(a) جمعہ (b) ہفتہ (c) پیر (d) جمعرات

(iv) اقبال نے کس رسالے میں اکبر الٰہ آبادی کے اشعار دیکھے:

(a) تعلیم و تربیت (b) ایسٹ اینڈ ویسٹ (c) فنون (d) زمانہ

(v) حاتم طائی کس فرمائش پر انڈے کے برابر موتی کی تلاش میں نکلا؟

(a) منیر شامی (b) منیر نیازی (c) منیر شامی کی محبوبہ (d) بدر منیر

(vi) تشبیہ دینے کی وجہ ہوتی ہے:

(a) مشترک خوبی (b) متضاد خوبی (c) الگ الگ خوبی (d) ادھار لینا

(vii) تشبیہ کی نشاندہی کیجیے:

(a) میرا شیر آیا (b) آبِ حیات (c) اگر، نظر (d) دودھ جیسی رنگت

(viii) استعارہ کے لغوی معنی ہیں:

(a) ادھار لینا (b) اشارہ کرنا (c) کی طرح کہنا (d) ہم آواز الفاظ

(ix) ''جب چلا چاند مدینے کا سوئے ربِ جلیل'' اس مصرع میں استعارہ ہے:

(a) مدینہ (b) چلا (c) چاند (d) جب

(x) درست تلمیح کی نشاندہی کیجیے:

(a) ابن آدم (b) ابوالقاسم (c) ابن الوقت (d) ابن مریم

(xi) مطلع پہلا شعر ہوتا ہے:

(a) نظم کا (b) نظم اور غزل کا (c) غزل اور قصیدے کا (d) غزل کا

(xii) مقطع آخری شعر ہوتا ہے بشرطیکہ:

(a) شاعر کا نام ہو (b) شاعر کا تخلص ہو (c) مصرعے ہم قافیہ ہوں (d) کوئی بھی نہیں

(xiii) قافیہ سے مراد وہ ہم آواز الفاظ ہیں، جو آتے ہیں:

(a) شعر کے شروع میں (b) ردیف کے بعد (c) ردیف سے پہلے (d) ردیف کے درمیان

(xiv) قافیہ کی نشاندہی کیجیے:

آپ ﷺ آئے تو جہاں کے بحر و بر روشن ہوئے
ظلمتوں میں جو گھرے تھے وہ نگر روشن ہوئے

(a) بحروبر (b) ہوئے ، ہوئے (c) روشن،روشن (d) بر ، نگر

(xv) ردیف وہ ______ الفاظ جو قافیے کے بعد بار بار دہرائے جائیں:

(a) مستقل (b) غیر مستقل (c) ہم آواز (d) ہم وزن

(xvi) اس کے چچا کے انتقال:

(a) کی تار آئی ہے (b) کو تار آئے ہیں (c) کا تار آیا ہے (d) کوئی بھی نہیں

(xvii) ایک روپے ______ زعفران دو۔

(a) کو (b) کی (c) کا (d) کے

(xviii) یہ فیصل ______ ترازو ہے۔

(a) کی (b) کو (c) کا (d) کے

(xix) اس نے میرے خلاف سازباز:

(a) کیے (b) کی (c) کیا (d) کوئی بھی نہیں

(xx) اس تلوار ______ نیام خوبصورت ہے۔

(a) کے (b) کی (c) کا (d) کے اور کی

## وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجیے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجیے۔ 01,01,08

کردار کا یہ حال ، صداقت ہی صداقت اخلاق کا یہ رنگ کہ قرآن ہی قرآن
انسان کو شائستہ و خوددار بنایا تہذیب و تمدن ، ترے شرمندہ احسان

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجیے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجیے۔ 01,03,03,03

نہ جانا کہ دنیا سے جاتا ہے کوئی بہت دیر کی مہرباں آتے آتے
سنانے کے قابل جو تھی بات ان کو وہی رہ گئی ، درمیاں آتے آتے
میرے آشیاں کے تو تھے چار تنکے چمن اڑ گیا ، آندھیاں آتے آتے

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجیے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجیے۔

01,01,03,10

(الف) انسان کی قومی ترقی کی نسبت ہم لوگوں کے یہ خیال ہیں کہ کوئی منتظر ملے، گورنمنٹ فیاض ہو اور ہمارے سب کام کردے۔ اس کے یہ معنی ہیں کہ ہر چیز ہمارے لئے کی جاوے اور ہم خود نہ کریں۔ یہ ایسا مسئلہ ہے کہ اگر اس کو ہادی اور رہنما بنایا جاوے تو تمام قوم کی دلی آزادی کو برباد کردے اور آدمیوں کو انسان پرست بنادے۔

(b) ایک عام خوش فہمی جس میں تعلیم یافتہ اصحاب بالعموم اور اُردو شعرا بالخصوص عرصے سے مبتلا ہیں، یہ ہے کہ مرغ صرف صبح اذان دیتے ہیں۔ اٹھارہ مہینے اپنی عادت وخصائل کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ یا تو میں جان بوجھ کر میں اس وقت سوتا ہوں جو قدرت نے مرغ کے اذان دینے کیلئے مقرر کیا ہے یا پھر مرغ اس وقت اذان دیتا ہے جب خدا کے گنہگار بندے خواب غفلت میں پڑے ہوں۔

سوال نمبر4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(الف) ادیب کی عزت (b) دوستی کا پھل

سوال نمبر5: نظیر اکبرآبادی کی نظم ''تسلیم ورضا'' کا خلاصہ تحریر کیجئے۔ 05

سوال نمبر6: ٹیوشن سسٹم کے فوائد اور نقصانات پر دو طالبعلموں کے درمیان مکالمہ تحریر کیجئے۔ ---یا---

حلف وفاداری کے حوالے سے کالج میں منعقدہ تقریب کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر7: پوسٹ ماسٹر کے نام منی آرڈر کی گمشدگی کی درخواست تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان بھی دیجئے: 02,08

عورت کو تعلیم دینے کی کئی وجوہ ہیں۔ آج کل ہر باپ یہ سوچتا ہے کہ اس کا بیٹا زیادہ سے زیادہ تعلیم حاصل کرے۔ جب ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ بیٹے کو ان پڑھ، جاہل اور کندہ ناتراش بیوی ملے گی تو وہ اپنے باپ کے متعلق کیا سوچے گا۔ اس کی بیوی اس کی باتوں اور اس کے مسائل کو نہ سمجھ سکے گی اور اس طرح اس کی زندگی اجیرن کردے گی۔ پرانے زمانے میں لوگ عورت کو بطور صرف بچوں کی ماں سمجھتے تھے۔ حالانکہ عورت مرد کی زندگی میں ہر بات میں شریک ہوتی ہے۔ تعلیم یافتہ بیوی اپنے بچوں، اور خاوند اور سسرال سب کیلئے رحمت ہوتی ہے۔

# پرچہ اُردو (لازمی) فیصل آباد بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) ''یہ طارق کا، صلاح الدین کا، محمود کا پرچم'' میں ''طارق''، ''صلاح الدین'' اور ''محمود'' ہیں:

(a) تشبیہات (b) تلمیحات (c) استعارات (d) اصنعات

(ii) ''پنکھڑی اک گلاب کی سی ہے'' میں ''کی سی'':

(a) مشبہ ہے (b) مشبہ بہ ہے (c) حرف تشبیہ ہے (d) نظم کے پہلے شعر کو

(iii) مطلع کہتے ہیں:

(a) غزل کے آخری شعر کو (b) نظم کے آخری شعر کو

(c) غزل کے پہلے شعر کو (d) نظم کے پہلے شعر کو

(iv) تلمیح کہتے ہیں:

(a) کسی ایک چیز کو دوسری کی مانند قرار دینا (b) تاریخی واقعہ کی طرف اشارہ

(c) غزل کے دوسرے شعر کو (d) آخری شعر کو

(v) ردیف کہتے ہیں:

(a) جو الفاظ بار بار دہرائے جائیں (b) ہم آواز الفاظ

(c) پہلے شعر کو (d) آخری شعر کو

(vi) لاہور میں بہم رسانی آب کیلئے ابتدائی منصوبہ بنایا:

(a) شیر شاہ سوری نے (b) نظام سقہ نے (c) انگریزوں نے (d) مغلوں نے

(vii) علامہ اقبال نے پہلے خط میں مولانا گرامی کیلئے القاب استعمال کئے:

(a) جناب مولانا گرامی (b) حضرت مولانا گرامی (c) ڈیئر مولانا گرامی (d) عزیز مولانا گرامی

(viii) بقول غالب 1859ء میں شہر میں بلا ٹکٹ داخل ہونے پر حاکم سے سزا ملتی تھی:

(a) آٹھ دن (b) دس دن (c) بارہ دن (d) چودہ دن

(ix) ایک شخص میں اپنی مدد کرنے کا جوش اس کی سچی:

(a) تنزلی کی بنیاد ہے (b) شہرت کی بنیاد ہے (c) عزت کی بنیاد ہے (d) ترقی کی بنیاد ہے

(x) ایک مسلمان کی کامیابی اور تکمیل روحانی کے لئے جو چیز ہے:

(a) وہ سنت نبوی ﷺ ہے (b) وہ اسوہ اسلاف ہے

(c) وہ اسوہ صحابہ ہے (d) وہ اسوہ انبیاء ہے

(xi) اسے اردو ________ ہے۔

(a) آتی (b) آتے (c) آتا (d) آنا

(xii) اس کتاب ________ کیا دام ہیں؟

(a) کے (b) کی (c) کو (d) کا

(xiii) لاہور ________ اخباروں میں ایک تصویر چھپی ہے:

(a) کے (b) کیں (c) کی (d) کا

(xiv) اس نے قلم توڑ ________ ہے۔

(a) دی (b) دیئے (c) دیا (d) دو

(xv) بلبل چہچہا ________ ہے۔

(a) رہا (b) رہے (c) رہی (d) رہو

(xvi) یہ شعر غزل کا ہے:

کیوں سنے عرض مضطرب مومن
صنم آخر خدا نہیں ہوتا

(a) مطلع (b) مقطع (c) قافیہ (d) ردیف

(xvii) اس شعر کے شاعر کا نام ہے:

اب تو کچھ اور ہی اعجاز دکھائے جائے
شام کے بعد بھی سورج نہ بجھایا جائے

(a) میر تقی میر (b) فیض احمد فیض (c) احمد ندیم قاسمی (d) فراق گورکھپوری

(xviii) علامہ محمد اقبال کا سن پیدائش ہے:

(a) 1867ء (b) 1877ء (c) 1977ء (d) 1890ء

(xix) شاعر نے تصویر میں بھینس کے جسم پر کس جانور کی گردن دکھائی ہے؟

(a) گائے کی (b) بھینس کی (c) اونٹ کی (d) بکری کی

(xx) نظم برسات کے شاعر کا نام ہے:

(a) ظفر علی خان (b) اختر شیرانی (c) حفیظ جالندھری (d) محمد جعفری

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

لاکھ پردوں میں ہے تو بے پردہ سو نشانوں پہ بے نشاں تو ہے
تو ہے خلوت میں، تہ ہے جلوت میں کہیں پنہاں، کہیں عیاں تو ہے

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

کرو کج جبیں پہ سر کفن میرے قاتلوں کو گماں نہ ہو کہ غرور عشق کا بانکپن پس مرگ ہم نے بھلا دیا
ادھر ایک حرف کہ کشتنی یہاں لاکھ عذر تھا گفتنی جو کہا تو سن کے اڑا دیا جو لکھا تو پڑھ کے مٹا دیا
جو رکے تو کوہ گراں تھے ہم جو چلے تو جاں سے گذر گئے رہ یار ہم نے قدم قدم تجھے یادگار بنا دیا

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(الف) ایک نہایت عاجز و مسکین غریب آدمی جو اپنے ساتھیوں کو محنت اور پرہیز گاری اور بے لاگ دیانتداری کی نظیر دکھاتا ہے اس شخص کا اس کے زمانہ اور آئندہ زمانے میں اس کے ملک، اس کی قوم کی بھلائی پر بہت اثر پیدا ہوتا ہے۔ کیونکہ اس کی زندگی کا تجربہ اور چال چلن کو معلوم نہیں ہوتا مگر اور شخصوں کی زندگی میں خفیہ خفیہ پھیل

جاتا ہے اور آئندہ کی نسل کیلئے ایک عمدہ نظیر بن جاتا ہے۔

(b) بس جدھر بھی نظر جما کر دیکھتی یہی لگتا کہ کوئی سفید سفید کپڑوں میں لپٹا چلا آ رہا ہے۔ بالکل اسی وضع کے کپڑے جو اس کی ماں کو مرنے کے بعد پہنائے گئے تھے۔ دروازہ مانوس طریقے پر چرمرایا اور پھر کھٹ سے بند ہو گیا اور اس نے کپکپا کر آنکھیں کھول دیں جب کچھ نظر نہ پڑا تو مری ہوئی آواز میں بولی ____ کون ہے؟

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) اوورکوٹ　(b) لاہور کا جغرافیہ

سوال نمبر 5: مولانا ظفر علی خان کی نظم "مستقبل کی جھلک" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔ 05

سوال نمبر 6: بس کنڈکٹر اور مسافر کے درمیان کرایہ بڑھانے کے موضوع پر مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا

اپنے کالج میں منعقدہ نعت خوانی کے مقابلے کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر 7: "ڈسٹرکٹ ہیلتھ آفیسر کے نام نکاسی آب اور صفائی کی ناقص صورتحال سے متعلق شکایت" کی درخواست لکھئے۔ 10

سوال نمبر 8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

ہم دیکھتے ہیں کہ دنیا میں دو قسم کی قومیں ہیں۔ جن میں ایک نے اپنے باپ دادا کو درجہ کمال پر پہنچا ہوا اور ناقابل سہو و خطا سمجھ کر ان کے علوم و فنون طریق معاشرت کو کامل سمجھا اور اس کی پیروی پر جمی رہی اور اس کی ترقی اور بہترین پر اور نئی چیزوں کے اخذ و ایجاد پر کچھ کوشش نہیں کی۔ اور دوسری نے کسی کو کامل نہیں سمجھا اور ہمیشہ ترقی میں اور نئے علوم و فنون اور طریق معاشرت کے ایجاد میں کوشش کرتی رہی۔ اب دیکھو کہ ان دونوں میں کیا فرق ہے اور کون تنزل اور کون ترقی کی حالت میں ہے۔

# پرچہ اردو (لازمی) لاہور بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ　☆(حصہ معروضی)☆　کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) اخلاق فاضلہ کا انحصار انہی جذبات اور احساسات کے ---- پر ہے:

(a) اعتدال اور باقاعدگی　(b) اعتدال اور تسلسل　(c) معتدل اور باقاعدگی　(d) اعتدال

(ii) بے نیازی جواد یوں کی -------:

(a) امتیازی صفت ہے　(b) ظاہری صفت ہے　(c) باطنی صفت ہے　(d) اعلیٰ صفت

(iii) فیکا اپنے باپ کی پٹی کھلنے کے بعد بابوجی کے پاس کس وقت آیا:

(a) جمعے کی شام　(b) جمعے کی صبح　(c) جمعے کی دوپہر　(d) جمعے کی رات

(iv) اور یہ بھی تم جانتے ہو کہ میرا امکان ------:

(a) اپنا نہیں (b) کرائے کا نہیں (c) گھر کا نہیں (d) بیچنے کا نہیں

(v) بیگم وجیہہ ہاشمی کہاں کی رہنے والی تھیں:

(a) اسلام آباد (b) راولپنڈی (c) لاہور (d) کراچی

(vi) ''آرہی ہے چاہ یوسف سے صدا'' یہ مصرع علم بیان کی رو سے کیا ہے:

(a) تشبیہ (b) استعارہ (c) تلمیح (d) کنایہ

(vii) ''رخسار پھول کی مانند ہیں'' یہ جملہ علم بیان کی رُو سے کیا ہے:

(a) استعارہ (b) تلمیح (c) تشبیہ (d) مجازِ مرسل

(viii) تشبیہ کے ۔۔۔۔۔۔۔ رکن ہیں:

(a) دو (b) چار (c) پانچ (d) تین

(ix) جوں 'اس جیسا' مانند ۔۔۔۔۔۔۔ کہلاتے ہیں:

(a) مشبہ (b) مشبہ بہ (c) حرف تشبیہ (d) وجہ تشبیہ

(x) تشبیہ کی بنیاد ۔۔۔۔۔۔۔ پر ہوتی ہے:

(a) مجاز (b) حقیقت (c) ظاہریت (d) داخلیت

(xi) ایک یا دو مستقل کلمے جو قافیے کے بعد بار بار آئیں کہلاتے ہیں:

(a) ردیف (b) قافیہ (c) مطلع (d) مقطع

(xii) ''وقت اچھا بھی آئے گا ناصر ۔۔۔ غم نہ کر زندگی پڑی ہے ابھی'' یہ شعر اصطلاح میں کیا ہے:

(a) ردیف (b) قافیہ (c) مطلع (d) مقطع

(xiii) قافیے کا لغوی مفہوم ہے:

(a) پے درپے آنے والا (b) آگے آنے والا (c) دیر سے آنے والا (d) جلد آنے والا

(xiv) مقطع کا لغوی مطلب ۔۔۔۔۔ کی جگہ یا مقام ہے:

(a) بات بڑھانے (b) بات کاٹنے (c) بات چھوڑنے (d) بات پر بات

(xv) مطلع غزل کا ۔۔۔۔۔ ہوتا ہے

(a) نقیب (b) نصیب (c) تشبیب (d) رقیب

(xvi) گھوڑا گاڑی بک ۔۔۔۔۔۔۔:

(a) گئے ہیں (b) گئی ہے (c) گئے ہیں (d) گئی ہیں

(xvii) مجھے لندن سے تار ۔۔۔۔۔۔۔۔:

(a) آیا (b) آئی (c) آئیں (d) آئے

(xviii) جنگ اخبار لاہور کراچی اور ملتان سے بیک وقت شائع ۔۔۔۔۔۔:

(a) ہوتا ہے (b) ہوتے ہیں (c) ہوتے ہے (d) ہوتی ہیں

(xix) آپ ۔۔۔۔۔۔ مزاج کیسے ہیں:

(a) کا (b) کی (c) کے (d) کو

(xx) نادیہ نے کہا ہم ابھی ۔۔۔۔۔۔۔۔:

(a) آتی ہے (b) آتی ہیں (c) آتے ہیں (d) آتے ہیں

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجیے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجیے۔ 01,01,08

جینے کا افسوس نہ مرنے کا ذرا غم یکساں ہے انھیں زندگی اور موت کا عالم

واقف نہ برس سے نہ مہینے سے وہ اک دم نہ شب کی مصیبت نہ کبھی روز کا ماتم

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجیے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجیے۔ 01,09

پیام بر نہ میسر ہوا تو خوب ہوا زبان غیر سے کیا شرح آرزو کرتے

ہر طرح سے مہ و مہر بھی ہیں آوارہ کسی حبیب کی یہ بھی ہیں جستجو کرتے

ہمیشہ میں نے گریباں کو چاک چاک کیا تمام عمر رفو گر رہے رفو کرتے

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق و سباق کے حوالے سے کسی ایک جز کی تشریح کیجیے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجیے۔

(a) ایک نہایت عاجز و مسکین غریب آدمی جو اپنے ساتھیوں کو محنت اور پرہیزگاری اور بے لاگ ایمانداری کی نظیر دکھاتا ہے' اس شخص کا اس کے زمانے میں اور آئندہ زمانے میں اس ملک اس کی قوم کی بھلائی پر بہت بڑا اثر پیدا ہوتا ہے کیونکہ اس کی زندگی کا طریقہ اور چال چلن گو معلوم نہیں ہوتا مگر اور شخصوں کی زندگی میں خفیہ خفیہ پھیل جاتا ہے اور آئندہ کی نسل کے لیے ایک عمدہ نظیر بن جاتا ہے۔

(b) اس کی چال ڈھال سے ایسا بانکپن ٹپکتا تھا کہ تانگیں والے دور ہی سے دیکھ کر سرپٹ گھوڑا دوڑاتے ہوئے اس کی طرف لپکتے مگر وہ چھڑی کے اشارے سے "نہیں" کر دیتا۔ ایک خالی ٹیکسی بھی اسے دیکھ کر رکی مگر اس نے "نو تھینک یو" کہہ کر اسے بھی ٹال دیا۔ جیسے جیسے وہ مال کے زیادہ بارونق حصے کی طرف پہنچتا جاتا تھا اس کی چونچالی بڑھتی ہی جاتی تھی۔ وہ منہ سے سیٹی بجا کے رقص کی ایک دھن نکالنے لگا۔ ایک دفعہ جب آس پاس کوئی نہیں تھا تو یک بارگی کچھ ایسا جوش آیا کہ اس نے دوڑ کر جھوٹ موٹ بال دینے کی کوشش کی گویا کرکٹ کا میچ ہو رہا ہے۔

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھیے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجیے۔ 01,09

(a) ادیب کی عزت۔ (b) اور آنا گھر میں مرغیوں کا۔

سوال نمبر 5: علامہ اقبال کی نظم "خطاب بہ جوانان اسلام" کا خلاصہ تحریر کیجیے۔ 05

سوال نمبر 6: دو دوستوں کے درمیان "موبائل فون کے فوائد و نقصانات" کے موضوع پر مکالمہ تحریر کیجیے۔ یا

کسی میلے کے آنکھوں دیکھے حال کی روداد قلمبند کیجیے۔ 10

سوال نمبر 7: پوسٹ ماسٹر کے نام منی آرڈر گم ہونے کی درخواست لکھیے۔ 10

سوال نمبر 8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجیے اور مناسب عنوان تحریر کیجیے۔ 02,08

بدقسمتی سے آج پاکستانی قوم تاریخ کے جس دوراہے پر کھڑی ہے وہاں اتفاق و اتحاد نام کی کوئی چیز دور و نزدیک کہیں بھی دکھائی نہیں دیتی اور شاید ہم پاکستانیوں کے لیے باہمی اتحاد و اتفاق کی جس قدر ضرورت و

اہمیت آج ہے شاید پہلے کبھی نہ تھی۔ پاکستان اس وقت تک مضبوط ہو ہی نہیں سکتا جب تک ہم سب اپنے باہمی اختلافات کو مٹا کر یک جان نہ ہو جائیں اور ہم جب ایک ہو جائیں گے تو ہمارے اتحاد و حدت اور اتفاق کے سامنے ہمارے مخالفین اور ہمارے دشمن اپنے گھناؤنے منصوبوں اور سازشوں کے ساتھ تباہ و برباد نیست و نابود ہو جائیں گے۔

# پرچہ اردو (لازمی) لاہور بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ-I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) مطلع کے لغوی معنی ہیں:

(a) طلوع ہونا (b) کاٹنا (c) طلوع ہونے کی جگہ (d) غزل کا پہلا شعر

(ii) ہم آواز الفاظ اور ردیف سے پہلے آنے والے ہیں:

(a) ردیفیں (b) مطلعے (c) قافیے (d) مقطعے

(iii) فروری ختم ـــــــ مارچ آیا:

(a) ہوا (b) ہوئی (c) ہوئے (d) الف اور ب دونوں

(iv) اس کے جاتے ہی یہ کیا ہو گئی گھر کی صورت ـــ نہ وہ دیوار کی صورت ہے نہ در کی صورت 'ردیف کی نشاندہی کیجئے۔

(a) گھر 'در (b) کی 'کی (c) صورت (d) کی صورت

(v) استعارہ کی طور پر لفظ کن معنوں میں استعمال ہوتا ہے:

(a) غیر حقیقی (b) حقیقی (c) مجازی (d) لغوی

(vi) نیکی ـــــــ راہ بہت کٹھن ہے:

(a) کے (b) کا (c) کی (d) الف اور ب دونوں

(vii) شام ہی سے بجھا سا رہتا ہے ـــ دل ہے گویا چراغ مفلس کا ' اس شعر میں تشبیہ دی گئی ہے:

(a) شام کو بجھنے سے (b) دل کو چراغ سے (c) چراغ کو دل سے (d) دل کو مفلس سے

(viii) ایک شخص میں اپنی مدد کرنے کا جوش اس کی سچی:

(a) تنزلی کی بنیاد ہے (b) شہرت کی بنیاد ہے (c) عزت کی بنیاد ہے (d) ترقی کی بنیاد ہے

(ix) مقطع کہلاتا ہے:

(a) غزل و قصیدے کا پہلا شعر (b) غزل کا آخری شعر

(c) مثنوی کا آخری شعر (d) غزل و قصیدے کا آخری شعر

(x) کارواں سست رہبر خاموش۔۔۔۔۔کیسے گزرے گا یہ سفر خاموش 'قوافی کی نشاندہی کیجئے۔

(a) خاموش ' خاموش (b) رہبر ' سفر (c) سفر ' نگر (d) نگر ' رہبر

(xi) تلمیح کے لغوی معنی ہیں:

(a) کی طرح کہنا (b) ادھار لینا (c) اشارہ کرنا (d) کی مانند کہنا

(xii) گندے انڈوں کا موزوں محل استعمال کیا ہے:

(a) جلسہ (b) ٹوکری (c) کرکٹ میچ (d) بیکری

(xiii) دو چیزوں میں مشترک صفت کے ادبی اظہار کے لیے اصطلاح ہوتی ہے:

(a) تشبیہ (b) استعارہ (c) تلمیح (d) کنایہ

(xiv) لاہور میں بہم رسانی آب کے لیے ابتدائی منصوبہ کس نے بنایا:

(a) نظام سقہ (b) شیر شاہ سوری (c) انگریز (d) مغل حکمران

(xv) تمھیں ہر بات پر واویلا نہیں۔۔۔۔۔۔چاہیے:

(a) کرنی (b) کرنا (c) کرنے (d) ان میں سے کوئی نہیں

(xvi) بھنگی نے جھاڑو نہیں۔۔۔۔۔۔۔:

(a) دیے (b) دیا (c) دی (d) ان میں سے کوئی نہیں

(xvii) یہ اُردو۔۔۔۔۔۔۔بہترین لغت ہے:

(a) کی (b) کے (c) کا (d) کو

(xviii) مصنف نے کس شہر میں جا کر دم لیا:

(a) پیکنگ (b) کوپن ہیگن (c) جکارتہ (d) کولمبو

(xix) بے خطر کود پڑا آتش نمرود میں عشق۔۔۔۔۔۔عقل ہے محو تماشائے لب بام ابھی ' اس شعر میں تلمیح ہے:

(a) محو تماشائے (b) لب بام (c) بے خطر (d) آتش نمرود

(xx) اس دنیا کی بنیاد ہے:

(a) اختلاف عمل پر (b) تعاون عمل پر (c) اجتماعی عمل پر (d) ذاتی عمل پر

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

کل ایک مفکر مجھے کہتا تھا سرِ راہ — شاید تیری ملت کا ہے مٹنے کا ارادہ

میں نے کہا اُس سے کوئی وجہ بھی ہوگی — بولا کہ تری قوم میں شاعر ہیں زیادہ

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

رسمِ جفا کامیاب، دیکھیے کب تک رہے
حبِ وطن مستِ خواب دیکھیے کب تک رہے
دل پہ رہا مدتوں غلبہ یاس و ہراس
قبضہء حزم و حجاب دیکھیے کب تک رہے
پردہ اصلاح میں، کوششِ تخریب کا
خلقِ خدا پر عذاب دیکھیے کب تک رہے

☆حصہ دوم☆

سوال نمبر 3: سیاق و سباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) اس جبلی مہر و محبت کا مقتضا تھا کہ وہ اپنے رفیقوں اور نوکروں اور لگے بندھوں کو تا بمقدور عمر بھر اپنے ساتھ نباہنا چاہتے تھے۔ جس شخص کے قدم ان کے ہاں جم گئے پھر نہ وہ اس کو اپنے پاس سے جدا کرنا چاہتے تھے اور نہ وہ ان سے جدا ہوتا تھا۔ اوّل تو وہ کسی کی شکایت سنتے نہ تھے اور اگر کوئی کسی ملازم کی کوئی شکایت کرتا تھا تو اس کا کچھ اثر نہ ہوتا تھا۔

(b) بہم رسانی آب کے لیے ایک اسکیم عرصے سے کمیٹی کے زیرِ غور ہے۔ یہ اسکیم نظام سقے کے وقت سے چلی آتی ہے لیکن مصیبت یہ ہے کہ نظام سقے کے اپنے ہاتھ کے لکھے ہوئے اہم مسودات بعض تو تلف ہو چکے ہیں اور جو باقی ہیں ان کے پڑھنے میں بڑی دقت پیش آ رہی ہے۔ اس لیے ممکن ہے کہ تحقیق و تدقیق میں ابھی چند سال اور لگ جائیں۔ عارضی طور پر پانی کا یہ انتظام کیا گیا ہے کہ فی الحال بارش کے پانی کو حتی الوسع شہر سے باہر نکلنے نہیں دیتے۔

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) سفارش۔ (b) اور آنا گھر میں مرغیوں کا۔

سوال نمبر 5: مولانا ظفر علی خاں کی نظم "مستقبل کی جھلک" کا خلاصہ تحریر کیجئے۔ 05

سوال نمبر 6: امن و امان کی خراب صورت حال پر دو دوستوں کے درمیان مکالمہ تحریر کریں۔ یا
کالج میں منعقدہ ہونے والی کسی ادبی تقریب کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر 7: کنٹرولر امتحانات ثانوی تعلیمی بورڈ کے نام سند جاری کرنے کی درخواست لکھئے۔ 10

سوال نمبر 8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

کنجوس آدمیوں کے بارے میں عموماً کہا جاتا ہے کہ یہ لوگ بے عزت اور انسانی جذبات سے عاری ہوتے ہیں ان کی زندگی کا واحد مقصد روپیہ جمع کرنا ہے۔ یہ اپنے مقصد کے حصول کی خاطر خود پر تمام مسرتوں اور خوشیوں کے دروازے بند کر لیتے ہیں۔ انہیں ایسے مخبوط الحواس انسان کہا جاتا ہے جو بے حساب دولت کے مالک ہونے کے باوجود اپنی زندگی کی ہر ایسی خوشی اور تمنا کا گلا گھونٹ دیتے ہیں جس پر انہیں پیسہ خرچ کرنا پڑتا ہے لیکن کنجوسوں کے بارے میں یہ بیان نہایت مبالغہ آمیز ہے کیونکہ حقیقی زندگی میں ایسے کنجوسوں کی تعداد نہ ہونے کے برابر ہے شاید تمہیں ایک کنجوس بھی ایسا نہ ملے جس میں یہ تمام کوتاہیاں یکجا ہوں۔ ہمیں کنجوس کے خطاب یافتہ لوگوں میں بڑے بڑے سنجیدہ اور محنتی انسان ملتے ہیں۔ وہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنی کفایت شعاری اور محنت شاقہ کے ذریعے ترقی کر کے اپنے کو ممتاز کیا ہوتا ہے۔

# پرچہ اردو (لازمی) گجرانوالہ بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) ضد ______ اچھی بات نہیں۔
(a) کرنی (b) کرنا (c) کرو (d) کرنے

(ii) میں نے زخم پر مرہم ______۔
(a) لگایا (b) لگائی (c) لگائے (d) لگائیں

(iii) لندن سے تار ______ ہے۔
(a) آئی (b) آیا (c) آئے (d) آئیں

(iv) کسی تاریخی واقعے، کسی روایت کی طرف اشارہ کرنے کو کہتے ہیں۔
(a) تشبیہ (b) استعارہ (c) مجاز مرسل (d) تلمیح

(v) وہ چاند کی طرح خوبصورت ہے۔
(a) تشبیہ ہے (b) استعارہ ہے (c) تلمیح ہے (d) ان میں سے کوئی بھی نہیں

(vi) غزل کے پہلے شعر کے دونوں مصرعوں میں قافیہ اور ردیف موجود نہ ہوں تو اسے کیا کہتے ہیں؟
(a) مطلع (b) غزل کا پہلا شعر (c) ردیف (d) مقطع

(vii) غزل میں قافیہ کے فوراً بعد کیا آتا ہے؟
(a) مطلع (b) مقطع (c) ردیف (d) تخلص

(viii) مطلع کی بنیادی پہچان کیا ہے؟
(a) غزل کا پہلا شعر (b) غزل کا آخری شعر (c) تخلص کا استعمال (d) غزل کا تیسرا شعر

(ix) ہرگوپال تفتہ نے برائے اصلاح غالب کو کیا بھیجا تھا؟
(a) غزلیں (b) نظمیں (c) قصائد (d) مثنویاں

(x) ابوالقاسم زہراوی نے اہل یورپ کو کس فن سے روشناس کرایا؟
(a) فن تعمیرات (b) فن دوا سازی (c) فن سرجری (d) فن کیمیا گری

(xi) اس نے ______ ناک کٹوا دی۔
(a) میرا (b) میری (c) میرے (d) اس کی

(xii) دو روپے ______ گوندلاؤ۔

(a) کی (b) کا (c) کے (d) کو

(xiii) استعارہ ہے۔

(a) بچہ شیر کی طرح بہادر ہے (b) میرا رستم آیا (c) آتش نمرود (d) طوفانی بارش

(xiv) تشبیہ کیلئے لازم ہے۔

(a) مشترک آواز (b) مشترک صفت (c) مشترک لفظ (d) مشترک بناوٹ

(xv) اس کے دانت موتیوں کی طرح چمک رہے ہیں۔ اس میں موتی کیا ہیں؟

(a) مشبہ (b) مشبہ بہ (c) حرف تشبیہ (d) وجہ شبہ

(xvi) قافیہ کے لغوی معنی ہیں۔

(a) بھاگنے والا (b) پیچھے آنے والا (c) چالاک آدمی (d) خوبصورت جوان

(xvii) مقطع غزل کا کونسا شعر ہوتا ہے۔

(a) پہلا (b) دوسرا (c) آخری (d) تیسرا

(xviii) 'اسرار خودی' کا عربی میں ترجمہ کون کرانا چاہتا تھا؟

(a) ایک عرب (b) ایک ہندوستانی (c) ایک انگریز (d) ایک پنجابی

(xix) حضرت قمر کی بیوی کا نام تھا۔

(a) رضیہ (b) رفعیہ (c) نفیسہ (d) سکینہ

(xx) 'سرسید کے اخلاق وخصائل' کے مصنف کا نام کیا ہے؟

(a) مولانا حالی (b) مولانا شبلی نعمانی (c) خواجہ حسن نظامی (d) سید عبداللہ

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

کردار کا یہ حال صداقت ہی صداقت اخلاق کا یہ رنگ کہ قرآں ہی قرآں

کیا نام ہے شامل ہے جو تکبیر واذاں میں اس نام کی عظمت کے ہیں قربان دل وجان

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

ذکر اغیار سے ہوا معلوم حرف ناصح برا نہیں ہوتا

تم ہمارے کسی طرح نہ ہوئے ورنہ دنیا میں کیا نہیں ہوتا

تم مرے پاس ہوتے ہو گویا جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جز کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) ' سیر چشمی اور فراخ حوصلگی سرسید کے خاص اوصاف میں سے تھے۔انہوں نے اپنی کمائی سے نہ کبھی مال جمع کرنے کا ارادہ کیا اور نہ اولاد کیلئے کوئی جائیداد خریدی بلکہ جو کچھ کمایا اس کو یا اپنی ضروری آسائش اور سچی عزت اور نیک نامی کے ذرائع میں صرف کیا یا کنبے کی خبر گیری، مستحقوں کی امداد، اولاد کی تعلیم، ملک اور قوم کی بھلائی اور مذہب کی حمایت میں اُٹھایا'۔

(b) ' میرٹھ سے آ کر دیکھا یہاں بڑی شدت ہے اور یہ حالت ہے کہ گوروں کی پاسبانی پر قناعت نہیں ہے۔ لاہوری دروازے کا تھانے دار مونڈھا بچھا کر سڑک پر بیٹھتا ہے جو باہر سے گورے کی آنکھ بچا کر آتا ہے، اس کو پکڑ کر حوالات میں بھیج دیتا ہے۔حاکم کے ہاں سے پانچ پانچ بید لگتے ہیں یا پھر دو روپے جرمانہ لیا جاتا ہے۔آٹھ دن قید رہتا ہے۔اس کے علاوہ سب تھانوں پر حکم ہے کہ دریافت کرو، کون بے ٹکٹ مقیم ہے اور کون ٹکٹ رکھتا ہے'۔

سوال نمبر4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) اور آنا گھر میں مرغیوں کا (b) اوور کوٹ

سوال نمبر5: شامل نصاب نظم "پیغام" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔ 05

سوال نمبر6: دو دوستوں کے درمیان "جمہوریت" کے موضوع پر مکالمہ لکھئے یا

کالج میں منعقد ہونے والی "یوم اقبال" کی تقریب کی روداد لکھئے۔ 10

سوال نمبر7: ڈسٹرکٹ ہیلتھ آفیسر کے نام "ڈینگی کی روک تھام" کیلئے درخواست لکھئے۔ 10

سوال نمبر8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

جب نئی نسل کے دل میں یہ بات حقیقت بن کر بیٹھ جائے گی کہ وہ ایک بہترین امت ہے اور تمام دنیا کی رہنمائی کیلئے پیدا کی گئی ہے تو وہ خود اس عظیم منصب کا اہل بننے کی سعی کرے گی اور اپنے اسلاف کے نقوش پا سے روشنی لے کر جب وہ میدان عمل میں آئے گی تو بالکل اسی طرح تاریخ اس کے حضور میں جھک جائے گی جس طرح ہمارے اسلاف بے سروسامانی کے عالم میں عرب کے ریگستان سے نکلے تھے، تو وقت کی عظیم ترین حکومتیں ان کے قدموں میں جھک گئی تھیں۔ضرورت ایسے نظام تعلیم کی ہے جو آج کے نوجوان مسلمان کو اس کی شوکت رفتہ کا احساس دلا سکے۔

# پرچہ اُردو (لازمی) گجرانوالہ بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) استعارے میں آتا ہے۔

(a) حروف تشبیہ (b) وجہ جامع (c) مشبہ (d) مشبہ بہ

(ii) پنجاب اب کتنے دریاؤں کی سرزمین ہے؟

(a) ساڑھے چار کی (b) پانچ کی (c) ساڑھے پانچ کی (d) چار کی

(iii) شعراء کا قلمی نام کہلاتا ہے۔

(a) لقب (b) خطاب (c) تخلص (d) کنیت

(iv) کھیت میں صرف گھاس ______ ہے۔

(a) اُگا (b) اُگے (c) اُگیں (d) اُگی

(v) استعارہ کی بنیاد رکھی جاتی ہے۔

(a) حقیقت پر (b) مجاز پر (c) دونوں پر (d) کسی پر بھی نہیں

(vi) مجھے بار بار کھٹی ڈکاریں آ ______ ۔

(a) رہی ہیں (b) رہے ہیں (c) رہی ہے (d) آئیں ہیں

(vii) اگر غزل میں دوسرا بھی شعر ہم قافیہ اور ہم ردیف ہو تو اسے کہتے ہیں۔

(a) مطلع (b) غزل کا شعر (c) مطلع ثانی (d) کچھ بھی نہیں

(viii) شاعری میں قافیہ آسکتا ہے۔

(a) ردیف کے بغیر (b) مقطع کے بغیر (c) مطلع کے بغیر (d) قصیدے کے بغیر

(ix) میں نے بائیسکل ______ ہے۔

(a) خریدے (b) خریدی (c) خریدا (d) خریدیں

(x) اسے ابھی تک ہوش نہیں ______ ۔

(a) آئی (b) آئے (c) آیا (d) آئیں

(xi) ردیف ہوتا ہے۔

(a) ہم وزن الفاظ (b) ہم آواز الفاظ (c) ہم شکل الفاظ (d) ذومعنی الفاظ

(xii) ایک مسلمان کی کامیابی اور تکمیل روحانی کیلئے ہے۔

(a) اسلاف کی پیروی (b) سنت نبوی ﷺ کی پیروی (c) اسوۂ صحابہ (d) اسوۂ انبیاء

(xiii) 'اسرار خودی' کا عربی ترجمہ کرانا چاہتا تھا۔

(a) ایک ہندوستانی (b) ایک انگریز (c) ایک عرب (d) ایک فرانسیسی

(xiv) افق پر چاند اور سورج نکلنے کی جگہ کو کہتے ہیں۔

(a) مقطع (b) مطلع (c) قافیہ (d) ردیف

(xv) قائداعظم روشن ستارے کی مانند بھٹکی ہوئی قوم کے رہبر بنے۔ اس میں ہے۔

(a) تشبیہ (b) استعارہ (c) تلمیح (d) کچھ بھی نہیں

(xvi) نواب مصطفیٰ خاں رہا ہو کر جائیں گے۔

(a) دہلی (b) لکھنو (c) بنارس (d) میرٹھ

(xvii) چاہِ یوسف کیا ہے؟

(a) تلمیح (b) استعارہ (c) تشبیہ (d) ارکان تشبیہ

(xviii) تلمیح کا لغوی معنی ہے۔

(a) نرم کرنا (b) برابر کرنا (c) کم کرنا (d) اشارہ کرنا

(xix) لڑکے ہاتھ میں تھا۔

(a) پیالا (b) گلاس (c) کٹورا (d) جگ

(xx) اس صابن سے جھاگ نہیں ______۔

(a) بنی (b) بنا (c) بنے (d) بنیں

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

کبھی اے نوجواں مسلم تدبر بھی کیا تو نے — وہ کیا گردوں تھا تو جس کا ہے اک ٹوٹا ہوا تارا

تجھے اس قوم نے پالا ہے آغوش محبت میں — کچل ڈالا تھا جس نے پاؤں میں تاج سر دارا

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

ٹھانی تھی دل میں اب نہ ملیں گے کسی سے ہم — پر کیا کریں کہ ہو گئے ناچار جی سے ہم

ہنستے جو دیکھتے ہیں کسی کو کسی سے ہم — منہ دیکھ دیکھ روتے ہیں کس بے کسی سے ہم

ہم سے نہ بولو تم اسے کیا کہتے ہیں بھلا — انصاف کیجئے پوچھتے ہیں آپ ہی سے ہم

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق و سباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) سر سید کو اس وجہ سے کہ وہ مسلمانوں کی دینوی ترقی کیلئے کوشش کرتے تھے، امراء سے ملتے تھے، حاکمان وقت سے میل جول رکھتے تھے اور دنیاداروں کی سی زندگی بسر کرتے تھے، کہا جاسکتا تھا کہ وہ دنیادار ہیں لیکن ان کی حالت پر نظر کرنے سے بہ مشکل ان کو عرفی معنوں میں دنیادار کہہ سکتے تھے۔

(b) نہ فارن ایکسچینج کا منتا، نہ ہوائی کمپنیوں کے دفتروں کے پھیرے کہ بھائی ایک سواری ہم بھی ہیں۔ بٹھالو۔ ہمیں کہیں چندے قیام کا تجربہ ہو تو ایسا زبردست قیام نامہ لکھیں کہ لوگ حریفوں کے سفرناموں کو بھول جائیں، اے ناظرین ابھی سفر کا ارادہ نہ کرنا۔ اجنبی دیسوں میں جگہ جگہ کے خطرات ہوتے ہیں۔ ٹیکسی والے ہیں، چور اچکے ہیں۔ سامان لوٹنے والے، صبر و قرار لوٹنے والے وغیرہ۔

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) سر سید کے اخلاق و خصائل (b) اوورکوٹ

سوال نمبر 5: امیر مینائی کی نظم "حمد" کا خلاصہ لکھئے۔ 05

سوال نمبر 6: اُستاد اور شاگرد کے درمیان "کالج میں سیاسی سرگرمیوں" کے موضوع پر مکالمہ لکھیے۔ یا
جلسہ عید میلاد النبی ﷺ کی روداد لکھیے۔ 10

سوال نمبر 7: کنٹرولر امتحانات تعلیمی بورڈ کے نام "ری چیکنگ" پرچہ کی درخواست لکھیے۔ 10

سوال نمبر 8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجیے اور مناسب عنوان بھی تحریر کیجیے۔ 02,08

قرآن اس لئے بھی معجزہ ہے کہ وہ نفس سامع میں ایک ایسا اعجاب پیدا کرتا ہے جو اور کلام نہیں کرتا۔ آپ ایک قصیدے کو پسند کرتے ہیں۔ اس سے خوش ہوتے ہیں یا ایک کلام کو پسندیدگی کی نظر سے دیکھتے ہیں لیکن یہ ایک اور چیز ہے اور وہ اعجاب جو سماع قرآن سے پیدا ہوتا ہے، وہ اور چیز ہے، اعلیٰ اور بلند تر اور باقی تر۔ یہی وہ اعجاب تھا۔ جس کی وجہ سے حضرت عمرؓ جیسا سخت طبیعت آدمی چند آیات سنتے ہی اپنی انا کے خول سے نکل کر ایک خشوع وخضوع کرنے والے مسلمان کی حیثیت سے آگے آتا ہے۔

# پرچہ اُردو (لازمی) راولپنڈی بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ-I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجیے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجیے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) "کس شیر کی آمد ہے کہ رن کانپ رہا ہے" مصرعے میں ہے:
(a) تشبیہ (b) تلمیح (c) استعارہ (d) کوئی بھی نہیں

(ii) اشارہ کرنے کو کہتے ہیں:
(a) استعارہ (b) تشبیہ (c) تلمیح (d) قافیہ

(iii) مشبہ اور مشبہ بہ کہلاتے ہیں:
(a) صرف تشبیہ (b) وجہ تشبیہ (c) طرفین تشبیہ (d) غرض تشبیہ

(iv) تلمیح ہے:
(a) آب حیات (b) موتیوں جیسے دانت (c) شیر (d) پھول اور کانٹے

(v) ایک چیز کو دوسری کے مانند قرار دینا ہے:
(a) تشبیہ (b) مشبہ (c) مشبہ بہ (d) وجہ شبہ

(vi) مطلع غزل کا ہوتا ہے:
(a) پہلا شعر (b) پہلا مصرعہ (c) آخری شعر (d) کوئی بھی نہیں

(vii) غزل کے اشعار کے آخر میں بار بار دہرائے جانے والے الفاظ کہلاتے ہیں:
(a) قافیہ (b) ردیف (c) دونوں قافیہ اور ردیف (d) کوئی بھی نہیں

(viii) شعراء کے قلمی نام کو کہتے ہیں:

(a) کنیت (b) لقب (c) خطاب (d) تخلص

(ix) شاعری میں ہم آواز اور ہم وزن الفاظ کو کہتے ہیں؟

(a) ردیف (b) قافیہ (c) متزاد (متضاد) (d) مترادف

(x) مقطع میں شاعر استعمال کرتا ہے:

(a) اپنا نام (b) اپنی ذات (c) اپنا مقام (d) اپنی قوم

(xi) گھر عورت کی سلطنت ________ ہے:

(a) ہوتی (b) ہوتے (c) ہوتا (d) ہوتیں

(xii) پاکستان ________ عوام محنت کش ہیں:

(a) کی (b) کا (c) کے (d) کو

(xiii) زندگی کمپیوٹر ________ نہیں:

(a) جیسا (b) جیسے (c) جیسی (d) مانند

(xiv) شجرکاری صدقہ جاریہ ________ ہے:

(a) ہوتا (b) ہوتی (c) ہوتے (d) ہوتیں

(xv) ________ دہی میں چینی ملالو:

(a) کھٹی (b) کھٹیں (c) کھٹے (d) کھٹا

(xvi) قرطبہ کی لائبریری میں کتابیں تھیں۔

(a) ایک لاکھ (b) ایک لاکھ سے زائد (c) دو لاکھ سے زائد (d) تین لاکھ سے زائد

(xvii) سرسید کھانے کے بعد پیتے تھے:

(a) چائے (b) دودھ (c) کافی (d) انار کا جوس

(xviii) مکہ کے تاجر اور بحرین کے خزینہ دار کی تقلید کرو اگر:

(a) غریب ہوتو (b) دولت مند ہوتو (c) جوان ہوتو (d) بہادر ہوتو

(xix) ہرگوپال تفتہ نے غالب کو اصلاح کیلئے بھیجے تھے / تھیں:

(a) غزلیں (b) نظمیں (c) قصائد (d) مثنویاں

(xx) مصنف کے خیال میں مرغی کا صحیح مقام ہے:

(a) کھیت (b) پولٹری فارم (c) ڈربہ (d) پلیٹ

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

01,01,08

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔

جو فقر میں پورے ہیں وہ ہر حال میں خوش ہیں
ہر کام میں ہر دام میں ہر حال میں خوش ہیں
گر مال دیا یار نے تو مال میں خوش ہیں
بے زر جو کیا تو اسی احوال میں خوش ہیں

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

بھلاتا لاکھ ہوں لیکن برابر یاد آتے ہیں
الٰہی ترک الفت پر وہ کیوں کر یاد آتے ہیں
نہ چھیڑ اے ہم نشیں! کیفیت صبا کے افسانے
شراب بے خودی کے مجھ کو ساغر یاد آتے ہیں
نہیں آتی تو یاد ان کی مہینوں تک نہیں آتی
مگر جب یاد آتے ہیں تو اکثر یاد آتے ہیں

☆حصہ دوم☆

سوال نمبر3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) کل سے یہ حکم نکلا کہ یہ لوگ شہر سے باہر مکان دکان کیوں بناتے ہیں؟ جو مکان بن چکے ہیں انھیں ڈھا دو اور آئندہ کی ممانعت کا حکم سنا دو اور یہ بھی مشہور ہے کہ پانچ ہزار ٹکٹ چھاپے گئے ہیں جو مسلمان شہر میں اقامت چاہے بقدر مقدور نذرانہ دے۔ اس کا اندازہ قرار دینا حاکم کی رائے پر ہے۔ روپیادے اور ٹکٹ لے۔ گھر برباد ہو جائے۔ آپ شہر میں آباد ہو جائے۔ آج تک یہ صورت ہے، دیکھیے شہر کے بسنے کی کون مہورت ہے؟ جو رہتے ہیں وہ بھی اخراج کیے جاتے ہیں یا جو باہر پڑے ہوئے ہیں وہ شہر میں آتے ہیں؟

(b) کپڑے تو میں نے بدل رکھے تھے۔ البتہ میں اپنے تیور بدلنے کی کوشش کرنے لگا۔ پھر اچانک خیال آیا کہ کتنا چھوٹا آدمی ہوں دو پیسے یا دو روپے یا چلو دو لاکھ کی بھی بات نہیں۔ دو آنکھوں کی بات ہے اور میں جھوٹ بولے جا رہا ہوں۔ مجھے فیکے کے سامنے اعتراف کر لینا چاہیے کہ تمھارے لیئے کچھ نہیں کر سکا۔ پھر میں نے وہ فقرے سوچے جو مجھے فیکے کے سامنے اس انداز سے ادا کرنے تھے کہ اسے سچی بات بھی معلوم ہو جائے اور اسے دکھ بھی نہ ہو۔

سوال نمبر4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھیے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) دوستی کا پھل (b) اوور کوٹ

سوال نمبر5: مست توکلی کی نظم "وحدانیت" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھیے۔ 05

سوال نمبر6: دو دوستوں کے درمیان "کھیل جسم اور ذہن کو توانا رکھتے ہیں" کے موضوع پر مکالمہ لکھیے۔ یا

اپنے کسی "یادگار سفر" کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر7: "پرنسپل صاحب کی خدمت میں فیس معافی" کی درخواست لکھیے۔ 10

سوال نمبر8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

زمانے نے میر تقی میر کو قدم قدم پر بے کس ہونے، بے سہارا ہونے اور غیر مکمل ہونے کا احساس دلایا۔ اس لیے ان کی محرومیاں بڑی درد انگیز ہیں۔ غم عشق اور غم روزگار نے میر کی ہستی کو مٹا کر رکھ دیا، اسی لیے میر نے اپنی الگ تھلگ دنیا بسائی اور یہ دنیا شاعری کی منفرد دنیا ہے۔ اگر زندگی ان کیلئے کٹھن نہ ہوتی تو یقیناً میر کی شاعری کا رنگ ایسا نہ ہوتو۔ وہ یقیناً اپنی شاعری میں منفرد لہجے کی وجہ سے خدائے سخن کہلاتے ہیں۔

# پرچہ اردو (لازمی) راولپنڈی بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) قافیہ سے مراد ہے:
(a) اشارہ کرنا (b) واقعہ سنانا (c) بار بار آنا (d) ہم آواز الفاظ

(ii) شعری اصطلاح میں مطلع کہلاتا ہے:
(a) نظم کا پہلا شعر (b) مثنوی کا پہلا شعر
(c) غزل یا قصیدے کا پہلا شعر (d) غزل کا آخری شعر

(iii) غزل یا قصیدہ کے آخری شعر میں شاعر اگر اپنا تخلص استعمال نہ کرے تو کہلائے گا:
(a) مطلع (b) آخری شعر (c) مقطع (d) استعارہ

(iv) ردیف کا مفہوم ہے:
(a) بار بار آنا (b) ہم آواز ہونا (c) اشارہ کرنا (d) ادھار لینا

(v) ردیف اصطلاح ہے:
(a) افسانوی (b) نثری (c) شعری (d) سیاسی

(vi) اس تلوار _____ نیام خوب صورت ہے:
(a) کے (b) کی (c) الف اور ب دونوں (d) کا

(vii) فروری ختم _____ مارچ آیا:
(a) ہوئی (b) ہوئے (c) ہوا (d) کوئی بھی نہیں

(viii) یہ اردو _____ بہترین لغت ہے:
(a) کی (b) کا (c) کے (d) ب اور ج دونوں

(ix) سڑک پر تارکول:
(a) ڈالی گئی (b) ڈالا گیا (c) ڈالے گئے (d) کوئی بھی نہیں

(x) اس نے میرے خلاف سازباز:

(a) کیا (b) کیئے (c) کی (d) الف اور ب دونوں

(xi) سبق "سرسید کے اخلاق وخصائل" کس کتاب سے ماخوذ ہے؟

(a) تاریخ ادب اردو (b) مقالات سرسید (c) یادگار غالب (d) حیات جاوید

(xii) عبدالرحمٰن ناصر کس ملک کا حکمران تھا؟

(a) اردن (b) مصر (c) سپین (d) سوڈان

(xiii) سفید بلی کو دیکھ کر نوجوان نے کیا کہا:

(a) پور لٹل سول (b) تو، تھینک یو (c) گڈ ایوننگ (d) سوری

(xiv) پنجاب اب کتنے دریاؤں کی سرزمین ہے؟

(a) چار (b) ساڑھے چار (c) پانچ (d) ساڑھے پانچ

(xv) جب مصنف سبق "کیا واقعی دنیا گول ہے" لکھ رہا تھا تو وہ کس شہر میں تھا؟

(a) بنکاک (b) کولمبو (c) سنگاپور (d) کراچی

(xvi) تلمیح کہلاتا ہے:

(a) نظم کا پہلا شعر (b) مرثیے کا آخری شعر

(c) تاریخی واقعے کی طرف اشارہ کرنا (d) دو چیزوں کو ملانا

(xvii) تشبیہ ہے:

(a) چاند چہرہ (b) شیر کی طرح بہادر (c) میر (d) چاہ یوسف

(xviii) تشبیہ کی نشان دہی کریں:

(a) آب حیات (b) شہر میں اک چراغ تھا نہ رہا (c) سرو جیسا قد (d) ابن مریم

(xix) تلمیح میں کس طرف اشارہ کیا جاتا ہے؟

(a) مشہور تاریخی واقعہ (b) غزل کا آخری شعر (c) غزل کا پہلا شعر (d) لفظ کے مجازی معنی

(xx) استعارہ کے لغوی معنی ہیں:

(a) کی مانند کہنا (b) تاریخی واقعے کی طرف اشارہ کرنا

(c) ادھار لینا (d) ہم آواز الفاظ

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

کنڈکٹر اب یہ کہتا تھا وہ بس چلائے کیوں

جو بس میں آ گیا ہے کرے ہائے ہائے کیوں

جس کو ہو جاں عزیز میری بس میں آئے کیوں
ایسے ہی گل بدن تھے تو پیسے بچائے کیوں

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

تم ہمارے کسی طرح نہ ہوئے
ورنہ دنیا میں کیا نہیں ہوتا

تم میرے پاس ہوتے ہو گویا
جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

حال دل یار کو لکھوں کیونکر
ہاتھ دل سے جدا نہیں ہوتا

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) کپڑے تو میں نے بدل رکھے تھے۔ البتہ میں اپنے تیور بدلنے کی کوشش کرنے لگا۔ پھر اچانک خیال آیا کہ کتنا چھوٹا آدمی ہوں دو پیسے یا دو روپے یا چلو دو لاکھ کی بھی بات نہیں۔ دو آنکھوں کی بات ہے اور میں جھوٹ بولے جا رہا ہوں۔ مجھے فیکے کے سامنے اعتراف کر لینا چاہیے کہ تمہارے لیئے کچھ نہیں کر سکا۔ پھر میں نے وہ فقرے سوچے جو مجھے فیکے کے سامنے اس انداز سے ادا کرنے تھے کہ اسے سچی بات بھی معلوم ہو جائے اور اسے دکھ بھی نہ ہو۔

(b) انسان کی قومی ترقی نسبت ہم لوگوں کے یہ خیال ہیں کہ کوئی خضر ملے گورنمنٹ فیاض ہو اور ہمارے سب کام کر دے اس کے یہ معنی ہیں کہ ہر چیز ہمارے لیے جاوے اور ہم خود نہ کریں یہ ایک ایسا مسئلہ ہے کہ اگر اس کو ہادی اور رہنما بنایا جاوے تو تمام قوم کی دلی آزادی کو برباد کر دے اور آدمیوں کو انسان پرست بنا دے حقیقت میں ایسا ہونا قوت کی پرستش ہے اور اس کے نتائج انسان کو ایسا ہی حقیر بنا دیتے ہیں جیسے کہ صرف دولت کی پرستش سے انسان حقیر و ذلیل ہو جاتا ہے۔

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) لاہور کا جغرافیہ (b) ادیب کی عزت

سوال نمبر 5: علامہ محمد اقبال کی نظم "پیغام" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔ 05

سوال نمبر 6: دو دوستوں کے درمیان رشوت ستانی کے موضوع پر مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا
اپنے کالج میں منعقدہ یوم اقبال کی تقریب کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر 7: "موٹر سائیکل چوری ہو جانے پر ایس ایچ او کے نام" درخواست لکھئے۔ 10

سوال نمبر 8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان بھی تحریر کیجئے۔ 02,08

ایک ادیب معاشرے کا فرد ہوتا ہے۔ وہ اپنی تخلیقات کیلئے مواد اپنے گرد و پیش سے چنتا ہے۔ اگر اس کی تخلیق میں کوئی قومی روح اور کوئی ملی جذبہ نہیں تو وہ تحریر اُس کی اپنی ذات کی ترجمان تو ہو سکتی ہے مگر ہمہ گیریت اور آفاقیت سے محروم رہتی ہے۔ وہ ادب جو صرف تفریح کیلئے لکھا جاتا ہے۔ اس کی کوئی مقصدی اور افادی حیثیت نہیں ہوتی۔ وہ شعلہ مستعجل ہے جو بجھ تو سکتا ہے مگر گرد و پیش کی ظلمتوں کو اُجال نہیں سکتا۔ وہی ادب زندہ رہتا ہے جو زندگی

آمیز بھی ہوا اور زندگی آموز بھی۔ وہ ادیب خام ہے جسے گرد و پیش کی سسکتی اور چیختی انسانیت جھنجھوڑ نہ سکے۔ وہ ادیب دیدۂ بینائے قوم نہیں، جسے حالات کی تلخیاں، واقعات کی سنگینیاں اور ظالموں کی چیرہ دستیاں بیدار نہ کر سکیں۔

# پرچہ اُردو (لازمی) سرگودھا بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) نواب مصطفیٰ خاں رہا ہو کر کس شہر میں گئے؟

(a) دہلی (b) لکھنو (c) بنارس (d) میرٹھ

(ii) علامہ اقبال نے پہلے خط میں مولانا گرامی کے لیے کیا القاب استعمال کیے۔

(a) جناب مولانا گرامی (b) حضرت مولانا گرامی (c) ڈیر مولانا گرامی (d) مخدومی مولانا گرامی

(iii) لاہور کا جغرافیہ کے حوالے سے بتائیے لاہور کی مشہور ترین پیداوار کیا ہے۔

(a) سوتی کپڑا (b) اونی کپڑا (c) طلبا (d) ریشمی کپڑا

(iv) کیا واقعی دنیا گول ہے کے حوالے سے بتائیے کہ مصنف نے کس شہر میں جا کر دم لیا؟

(a) پیکنگ (b) جاکرتا (c) کولمبو (d) کوپن ہیگن

(v) گندے انڈوں کا موزوں محل استعمال کیا ہے؟

(a) جلسہ (b) ٹوکری (c) کرکٹ میچ (d) ڈسٹ بن

(vi) مصرعے کے آخر میں بار بار آنے والا لفظ یا الفاظ کو کیا کہتے ہیں؟

(a) قافیہ (b) مطلع (c) مطلع ثانی (d) ردیف

(vii) غزل کا آخری شعر جس میں شاعر اپنا تخلص استعمال کرتا ہے؟

(a) مقطع (b) مطلع (c) حسن مطلع (d) قافیہ

(viii) "یہ آرزو تھی تجھے گل کے روبرو کرتے" اس میں "کرتے" کیا ہے؟

(a) مقطع (b) ردیف (c) مطلع (d) قافیہ

(ix) مقطع کی نشاندہی کریں۔

(a) اثر اس کو ذرا نہیں ہوتا (b) رہ یار ہم نے قدم قدم تجھے یادگار بنا دیا

(c) کیوں سنے عرض مضطرب مومن (d) ہم بھی جانے والے ہیں سامان تو گیا

(x) "اس پہ کی ہوتی، میں نے نثار اے کاش" میں قافیہ ہے؟

(a) کاش (b) نثار (c) کی ہوتی (d) اے کاش

(xi) "بچہ پھول جیسا ہے" میں بچہ کیا ہے؟

(a) مشبہ (b) مشبہ بہ (c) حرف تشبیہ (d) مستعارمنہ

(xii) "میرا چاند کہاں ہے" کیا ہے؟

(a) تشبیہ (b) استعارہ (c) تلمیح (d) مستعارلہ

(xiii) تشبیہ کے کتنے ارکان ہوتے ہیں؟

(a) تین (b) چار (c) پانچ (d) چھ

(xiv) "سلیم شیر ہے" میں شیر کیا ہے؟

(a) مستعارلہ (b) مستعارمنہ (c) وجہ جامع (d) مشبہ

(xv) "اورنگ سلیمان" کیا ہے۔

(a) تلمیح (b) تشبیہ (c) استعارہ (d) حرف تشبیہ

(xvi) میں نے "قصہ چہار درویش" ----------

(a) پڑھا (b) پڑھی (c) پڑھے (d) پڑھو

(xvii) اس سال گیہوں بہت زیادہ پیدا --------- ہے۔

(a) ہوئی (b) ہوا (c) ہوئے (d) ہوئیں

(xviii) ڈاکٹر کے علاج سے قبض ----------

(a) جاتا رہا (b) جاتی رہی (c) جاتے رہے (d) جاتیں رہیں

(xix) کراچی --------- اخباروں میں یہ خبر چھپی ہے۔

(a) کے (b) کی (c) کیں (d) کیے

(xx) صابن سے میل اتر --------- ہے۔

(a) جاتے (b) جاتا (c) جاتی (d) جاتیں

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجیے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجیے۔ 01,01,08

گنوا دی ہم نے جو اسلاف سے میراث پائی تھی ثریا سے زمیں پر آسماں نے ہم کو دے مارا

حکومت کا تو کیا رونا کہ وہ اک عارضی شے تھی نہیں دنیا کے آئین مسلم سے کوئی چارا

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجیے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجیے۔ 01,09

آفاق کی منزل سے گیا کون سلامت اسباب لٹا راہ میں یاں ہر سفری کا

ہر زخم جگر داور محشر سے ہمارا انصاف طلب ہے تیری بیداد گری کا

لے سانس بھی آہستہ کہ نازک ہے بہت کام آفاق کی اس کارگہ شیشہ گری کا

☆حصہ دوم☆

سوال نمبر3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) اس جبلی مہر ومحبت کا مقتضاء تھا کہ وہ اپنے رفیقوں اور نوکروں اور لگے بندھوں کو تا بمقدور عمر بھر اپنے ساتھ نباہنا چاہتے تھے جس شخص کے قدم ان کے ہاں جم گئے پھر نہ وہ اس کو اپنے پاس سے جدا کرنا چاہتے تھے اور نہ وہ ان سے جدا ہونا چاہتا تھا اول تو وہ کسی کی شکایت سنتے نہ تھے اور اگر کوئی ملازم کی کوئی شکایت کرتا تھا تو اس کا کچھ اثر نہ ہوتا تھا۔

(b) لاہور تک پہنچنے کے کئی راستے ہیں لیکن دو ان میں سے بہت مشہور ہیں ایک پشاور سے آتا ہے دوسرا دہلی سے وسطی ایشیاء کے حملہ آور پشاور کے راستے اور یوپی کے حملہ آور دہلی کے راستے وارد ہوتے ہیں۔ اول الذکر اہل سیف کہلاتے ہیں اور غزنوی یا غوری تخلص کرتے ہیں۔ مؤخر الذکر اہل زبان کہلاتے ہیں یہ بھی تخلص کرتے ہیں اور اس میں ید طولیٰ رکھتے ہیں۔

سوال نمبر4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) سرسید کے اخلاق وخصائل (b) دوستی کا پھل

سوال نمبر5: اختر شیرانی نظم ''برسات'' کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔ 05

سوال نمبر6: ''مریض اور تیماردار کے درمیان'' مکالمہ تحریر کریں۔ یا

عید میلاد النبی ﷺ کے جلسے کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر7: ''پرنسپل کالج کے نام فیس معافی'' کی درخواست لکھئے۔ 10

سوال نمبر8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

عالم لوگوں کی نگاہ بہت تنگ ہے۔ ان میں سے بیشتر حیوانوں کی زندگی بسر کرتے ہیں۔ اسی واسطے مولانا روم ایک جگہ لکھتے ہیں کہ چراغ لے کے تمام شہر میں پھرا کہ کوئی انسان نظر آئے مگر نظر نہ آیا۔ موجودہ زمانہ تو روحانیت کے اعتبار سے بالکل تہی دست ہے۔ اسی واسطے اخلاص، محبت ومروت ویک جہتی کا نام ونشاں نہیں رہا۔ آدمی آدمی کا خون پینے والا اور قوم قوم کی دشمن ہے۔

## پرچہ اُردو (لازمی) سرگودھا بورڈ 2013

### انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) نواب محسن الملک سے سرسید کی ملاقات کب ہوئی:

(a) 1885ء میں (b) 1817ء میں (c) 1851ء میں (d) 1861ء میں

(ii) ابوالقاسم زہراوی کون تھا۔

(a) ماہر تعمیرات (b) سائنس دان (c) ماہر تعلیم (d) ماہر قانون

(iii) چراغ کی لو کی مصنفہ کا نام ہے۔

(a) رضیہ بٹ (b) بانو قدسیہ (c) ہاجرہ مسرور (d) خدیجہ مستور

(iv) کبوتر دوستی کرنے کس پرندے کے پاس گیا۔

(a) چڑیا (b) گدھ (c) کوا (d) فاختہ

(v) ایک اعلیٰ نسل کی مرغی سال میں اوسطاً انڈے دیتی ہے۔

(a) تین سو تک (b) چار سو سے پانچ سو تک (c) دو سو تک (d) دو سو سے ڈھائی سو تک

(vi) مطلع کس زبان کا لفظ ہے۔

(a) فارسی (b) ہندی (c) عربی (d) سندھی

(vii) قافیہ کہتے ہیں۔

(a) غزل کا پہلا شعر (b) غزل کا آخری شعر

(c) ردیف سے پہلے استعمال ہونے والے ہم وزن الفاظ (d) بار بار دہرائے جانے والے الفاظ

(viii) تشبیہ ہے۔

(a) چاند جیسا چہرہ (b) وہ شیر ہے (c) شمع پروانہ (d) گل وبلبل

(ix) غزل کا آخری شعر جس میں شاعر تخلص استعمال کرے کو کہتے ہیں۔

(a) مطلع (b) قافیہ (c) ردیف (d) مقطع

(x) شعر کے دوسرے مصرعے کے آخر میں بار بار آنے والا لفظ ہے۔

(a) ردیف (b) قافیہ (c) مطلع (d) مقطع

(xi) دوسرا کون ہے جہاں تو ہے۔۔۔۔۔کون جانے کہاں تو ہے اس شعر میں ردیف ہے۔

(a) کون ہے (b) جہاں (c) تو ہے (d) ہے

(xii) ابن مریم علم بیان کی رو سے ہے۔

(a) ردیف (b) قافیہ (c) مطلع (d) تلمیح

(xiii) استعارہ کے لغوی معنی ہیں۔

(a) ادھار لینا (b) اشارہ (c) کوئی چیز لینا (d) خوبی

(xiv) جنگ، امنگ، ترنگ، سنگ شعر اصطلاح کی رو سے کیا ہیں۔

(a) ردیف (b) مقطع (c) قافیہ (d) مہمل الفاظ

(xv) ایک یا دو مستقل کلمے جو قافیے کے بعد بار بار آئیں کہلاتے ہیں۔

(a) ردیف (b) قافیہ (c) مقطع (d) مقطع

(xvi) کراچی سے لاہور سے۔۔۔۔۔۔۔دور ہے۔

(a) کتنا (b) کتنی (c) کتنے (d) اتنا

(xvii) یہ۔۔۔۔۔۔روٹی ہے۔

(a) تازہ (b) تازی (c) تازے (d) اچھا

(xviii) راوی لاہور کے قریب۔۔۔۔۔۔۔۔۔ہے

(a) بہتی (b) بہتے (c) بہتا (d) رہتی

(xix) علی نے سرخ پتنگ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ہے۔

(a) خریدی (b) خریدے (c) خریدیں (d) خریدا

(xx) حکیم نے زخم پر مرہم۔۔۔۔۔۔۔۔۔ہے۔

(a) لگایا (b) لگائی (c) لگائے (d) لگاتے

## وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

جو فقر میں پورے ہیں وہ ہر حال میں خوش ہیں ہر کام میں ہر دام میں ہر حال میں خوش ہیں

گر مال دیا یار نے تو مال میں خوش ہیں بے زر جو کیا تو اسی احوال میں خوش ہیں

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

جس درجے سے کوئی منزل میں گیا، وہ شان سلامت رہتی ہے یہ جان تو آنی جانی ہے اس جاں کی تو کوئی بات نہیں

میدان وفا در بار نہیں یاں نام و نسب کی پوچھ کہاں عاشق تو کسی کا نام نہیں کچھ عشق کسی کی ذات نہیں

گر بازی عشق کی بازی ہے جو چاہو لگا دو ڈر کیسا گر جیت گئے تو کیا کہنا ہارے بھی تو بازی مات نہیں

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق و سباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) راست بازی اور وہ تمام اوصاف جو ایک راست باز آدمی میں ہونے ضروری ہیں جیسے صدق، مودت، حمیت، دلیری اور آزادی وغیرہ اس شخص کی خصوصیات میں سے تھے اس شخص نے اگر سچ پوچھیے تو اپنی آزادانہ تحریروں سے اردو لٹریچر میں آزادی اور سچائی کی بنیاد ڈال دی اس نے لوگوں کو مجبور کیا کہ سچ بات کہنے میں کسی کی طعن و ملامت سے نہ ڈریں جو بات اس کو حق معلوم ہوئی، اس کے کہنے میں کبھی اس بات کا خیال نہیں کیا کہ دنیا میں کوئی دوسرا شخص بھی اس بات میں اس کے ساتھ اتفاق کرنے والا ہے یا نہیں۔

(b) نہ تم مجرم، نہ میں گنہ گار۔ تم مجبور، میں ناچار۔ لو اب کہانی سنو، میری سرگذشت میری زبانی سنو۔ نواب مصطفیٰ خان بہ معیاد سات برس کے قید ہو گئے تھے۔ سوان کی تقصیر معاف ہوئی اور ان کو رہائی ملی۔ صرف رہائی کا حکم آیا ہے۔ جہانگیر آباد کی زمینداری اور دلی کی املاک اور پنشن کے باب میں ہنوز کچھ حکم نہیں ہوا۔ ناچار وہ رہا ہو کر میرٹھ ہی میں ایک دوست کے

مکان میں ٹھہرتے ہیں۔ یہ مجرد استماع اس خبر کے، ڈاک میں بیٹھ کر میرٹھ گیا۔ ان کو دیکھا۔ چار دن وہاں رہا، پھر ڈاک میں اپنے گھر آیا۔

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھیے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجیے۔ 01,09

(a) سفارش (b) ادیب کی عزت

سوال نمبر 5: ماہر القادری کی نظم ''نعت'' کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھیے۔ 05

سوال نمبر 6: امتحانات اور اس کی تیاری کے موضوع پر دو طالب علموں کے مابین مکالمہ تحریر کیجیے۔ یا
ایسی تقریب کا حال لکھیں جو آپ کی آنکھوں کے سامنے درہم برہم ہو گئی ہو روداد تحریر کیجیے۔ 10

سوال نمبر 7: ''محلے کی صفائی کے نظام کو درست کرنے کے لیے بلدیہ کے چیئرمین کے نام'' درخواست لکھیے۔ 10

سوال نمبر 8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجیے اور مناسب عنوان تحریر کیجیے۔ 02,08

عام لوگوں کی نگاہ بہت تنگ ہے۔ ان میں سے بیشتر حیوانوں کی زندگی بسر کرتے ہیں۔ اسی واسطے مولانا روم ایک جگہ لکھتے ہیں کہ چراغ لے کے تمام شہر میں پھرا کہ کوئی انسان نظر آئے مگر نظر نہ آیا۔ موجودہ زمانہ تو روحانیت کے اعتبار سے بالکل تہی دست ہے۔ اسی واسطے اخلاص، محبت و مروت و یک جہتی کا نام و نشان نہیں رہا۔ آدمی آدمی کا خون پینے والا اور قوم قوم کی دشمن ہے۔

# پرچہ اُردو (لازمی) ساہیوال بورڈ 2013

## انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ پہلا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجیے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجیے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) مکہ کے تاجر اور بحرین کے خزینہ دار کی تقلید کرو اگر۔
(a) غریب ہو تو (b) دولت مند ہو تو (c) جوان ہو تو (d) سفری کاروبار ہو تو

(ii) قرطبہ کی لائبریری میں کتنی کتابیں تھیں؟
(a) ایک لاکھ سے زائد (b) ڈیڑھ لاکھ سے زائد (c) دو لاکھ سے زائد (d) تین لاکھ سے زائد

(iii) ٹیکے کے باپ نے سرمہ کہاں سے خریدا؟
(a) داتا دربار سے (b) مصری شاہ سے (c) میو ہسپتال کے قریب سے (d) راج گڑھ سے

(iv) نواب مصطفیٰ خاں رہا ہو کر کس شہر میں گئے؟
(a) دہلی (b) لکھنو (c) بنارس (d) میرٹھ

(v) لاہور، لاہور ہی ہے۔ اس پتے پر آپ کو لاہور نہیں ملتا تو آپ کی تعلیم۔

(a) واجبی ہے (b) فاتر ہے (c) ادھوری ہے (d) ناقص ہے۔

(vi) تشبیہ میں کسی ایک چیز کو دوسری چیز کی مانند قرار دیا جاتا ہے۔

(a) حرف کی بنا پر (b) معنی کی بنا پر (c) غرض کی بنا پر (d) صنعت کی بنا پر

(vii) حرف تشبیہ کون سا لفظ ہے؟

(a) شمع (b) مانند (c) بزم (d) چشم تر

(viii) استعارہ میں لفظ استعمال ہوتا ہے۔

(a) حقیقی معنوں میں (b) مجازی معنوں میں (c) لغوی معنوں میں (d) اصطلاحی معنوں میں

(ix) جس میں مستعار لیا جائے اسے کہتے ہیں۔

(a) مستعار لہٗ (b) مستعار منہٗ (c) مشبہ (d) وجہ جامع

(x) تلمیح ہے۔

(a) زخم جگر (b) داور محشر (c) انصاف طلب (d) بیدادگری

(xi) مطلع کہتے ہیں۔

(a) غزل کے آخری شعر کو (b) غزل کے ہر شعر کو (c) غزل کے پہلے شعر کو (d) قصیدہ کے آخری شعر کو

(xii) قافیہ کا لفظ مشتق ہے۔

(a) فارسی سے (b) ہندی سے (c) ترکی سے (d) عربی سے

(xiii) گلدستہ معنی کس عجب ڈھنگ سے باندھوں اک پھول کا مضمون ہو تو سو رنگ سے باندھوں

اس شعر میں قافیہ ہے۔

(a) گلدستہ معنی (b) پھول کا مضمون (c) ڈھنگ رنگ (d) باندھوں باندھوں

(xiv) ردیف کہتے ہیں۔

(a) شعر کے پہلے حصے کو (b) غزل کے آخری شعر کو

(c) قافیہ کے بعد آنے والے ہم آواز الفاظ کو (d) غزل کے پہلے شعر کو

(xv) یہ مقطع ہے۔

(a) عقل گو آستاں سے دُور نہیں (b) عاشقی ہو یا شاعری حسرت

(c) غم ہے یا خوشی ہے تو (d) گل کو محبوب ہم قیاس کیا

(xvi) اس حرف پر زیر ______ ہے۔

(a) گی (b) لگیں (c) لگے (d) لگا

(xvii) چوٹ ان کے دل پر نا سور بن ______۔

(a) گیا (b) گئی (c) گئیں (d) گئے

(xviii) دل ______ خلوت کا ساتھی ہے۔

(a) میرے (b) میرا (c) میری (d) مرا

(xix) یہ گھوڑا گاڑی کس ______۔

(a) کے ہیں (b) کے ہے (c) کی ہیں (d) کی ہے

(xx) فلیلہ ______ لڑکی پیدا ہوئی۔

(a) کی (b) کے (c) کو (d) سے

**وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80**

سوال نمبر 2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

اے ساقی گل فام بُرا ہو ترا تو نے — باتوں میں لبھا کر ہمیں وہ جام پلایا

یہ حال ہے سو سال غلامی میں بسر کی — اور ہوش ہمیں اب بھی مکمل نہیں آیا

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

آفاق کی منزل سے گیا، کون سلامت — اسباب لٹا راہ میں، یاں ہر سفری کا

ہر زخم جگر داور محشر سے ہمارا — انصاف طلب ہے تری بیداد گری کا

لے سانس بھی آہستہ کہ نازک ہے بہت کام — آفاق کی اس کارگہ شیشہ گری کا

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر 3: سیاق و سباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) وہ تمام اشخاص جو کسی مذہب کے حلقہ اطاعت میں داخل ہوں نا ممکن ہے کہ وہ کسی ایک ہی صنف انسانی سے تعلق رکھتے ہوں۔ اس دنیا کی بنیاد اختلاف عمل پر ہے۔ باہمی تعاون اور مختلف پیشوں اور کاموں ہی کے ذریعے سے یہ دنیا چل رہی ہے۔ اس میں بادشاہ یا رئیس، جمہور اور حکام بھی ضروری ہیں اور محکوم، مطیع اور فرمان بردار رعایا بھی، امن و امان کے قیام کے لیے قاضیوں اور ججوں کا ہونا بھی ضروری ہے۔ اور فوجوں کے لئے سپہ سالاروں اور افسروں کا بھی۔

(b) یہ ہماری روح کے ارتقاء کی ایک منزل ہے۔ ہم اس عظیم الشان طاقت کا لطیف حصہ ہیں جو ساری دنیا میں حاضر و ناظر ہے۔ جزو میں کل کی خوبیاں ہونا لازمی امر ہے۔ اس لئے جاہ و رفعت علم و فضل کی جانب ہمارا فطری میلان ہے میں اس ہوس کو معیوب نہیں سمجھتا۔ ہاں! چونکہ دل میں ضعف ہے۔ اہل دنیا کی حرف گیریوں کا خیال قدم قدم پر دامن گیر ہو جاتا ہے۔

سوال نمبر 4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھئے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) اوورکوٹ (b) دوستی کا پھل

سوال نمبر 5: شامل نصاب نظم "نعت" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھئے۔ 05

سوال نمبر6: دو دوستوں کے درمیان "کمپیوٹر کے فوائد و نقصان کے" موضوع پر مکالمہ لکھیے۔ یا
زندگی میں پیش آنے والی ناقابل فراموش واقعے کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر7: "انٹرمیڈیٹ کے چیئرمین کے نام سند کے اجراء کے لئے" درخواست لکھیے۔ 10

سوال نمبر8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

سکون کا دور ہو یا انقلاب کا، زندگی کے ہر شعبے میں ارتقاء کا عمل جاری رہتا ہے۔ انسان پہلے بھی تھا مگر حیوانات سے بہت قریب، تہذیب تمدن کی جو کارفرمائیاں آج ہمارے سامنے ہیں پہلے کہاں تھیں۔ انسان صدیوں پیدل چلتا رہا پھر اس نے گاڑی بنائی، پھر ریل، پھر طیارہ غاروں میں رہتے رہتے وہ عالیشان محلوں میں رہنے لگا۔ کبھی عریانی اس کا لباس تھی پھر وہ درختوں کے پتے ستر پوش ہوئے اور اب کیسے کیسے نادر لباس اس کے پاس ہیں۔ ان کی زبان نے بھی اس طرح ترقی کی اور کر رہی ہے پہلے بولیاں بنیں پھر بولیوں نے زبان کی شکل اختیار کر لی اور اس میں علم وحکمت کے صحیفے تیار ہوئے۔

# پرچہ اردو (لازمی) ساہیوال بورڈ 2013

انٹرمیڈیٹ پارٹ۔I (گروپ دوسرا)

وقت: 20 منٹ ☆(حصہ معروضی)☆ کل نمبر: 20

نوٹ: اپنا رول نمبر اور دستخط اسی پرچہ میں دی گئی جگہ پر ثبت کیجئے۔ تمام سوالات اسی کاغذ پر ہر سوال کے سامنے دی گئی ہدایات کے مطابق حل کیجئے۔ کاٹ کر یا مٹا کر یا پنسل سے تحریر کردہ جواب کا کوئی نمبر نہیں دیا جائے گا۔

(i) میں نے آج کا اخبار نہیں ________

(a) پڑھا (b) پڑھی (c) پڑھے (d) پڑھیں

(ii) نوکر نے جھاڑو نہیں ________

(a) دیا (b) دی (c) دیے (d) دیں

(iii) ڈاکٹر کے علاج سے قبض ________

(a) جاتا رہا (b) جاتے رہے (c) جاتی رہی (d) جاتیں رہیں

(iv) میں نے قصہ چہار درویش ________

(a) پڑھا (b) پڑھے (c) پڑھی (d) پڑھیں

(v) ایک روپے ________ زعفران دو۔

(a) کا (b) کی (c) کے (d) کیں

(vi) "اسلم شیر ہے" میں اسلم کیا ہے؟

(a) مستعار لہٗ (b) مستعار منہٗ (c) وجہ جامع (d) مشبہ

(vii) "ابن مریم ہوا کرے کوئی" میں تلمیح ہے۔

(a) کرے (b) ابن مریم (c) کوئی (d) ہوا

(viii) استعارہ کے کتنے ارکان ہوتے ہیں؟

(a) 2 (b) 3 (c) 4 (d) 5

(ix) "میرا چاند کہاں ہے" کیا ہے؟

(a) تشبیہ (b) استعارہ (c) تلمیح (d) مستعارلہٗ

(x) "دلہن چاند کی طرح خوب صورت ہے"۔ میں مشبہ ہے۔

(a) چاند (b) خوب صورت (c) دلہن (d) طرح

(xi) غزل کا آخری شعر جس میں شاعر اپنا نام استعمال کرتا ہے۔

(a) مطلع (b) ردیف (c) مقطع (d) قافیہ

(xii) ردیف کہتے ہیں۔

(a) شعر کے پہلے حصے کو (b) پہلے شعر کو

(c) غزل کے آخری شعر کو (d) قافیہ کے بعد آنے والے الفاظ کو

(xiii) "کیوں سنے عرض مضطرب مومن" کیا ہے؟

(a) مطلع (b) ردیف (c) قافیہ (d) مقطع

(xiv) "یہ آرزو تھی، تجھے گل کے روبرو کرتے" اس میں روبرو کیا ہے؟

(a) مقطع (b) تشبیہ (c) قافیہ (d) ردیف

(xv) مطلع کہتے ہیں۔

(a) غزل کے پہلے شعر کو (b) غزل کے آخری شعر کو

(c) قصیدے کے آخری شعر کو (d) غزل کے ہر شعر کو

(xvi) اچھن کا باپ کیا کام کرتا تھا؟

(a) استاد کا (b) منشی کا (c) کتابت کا (d) جلد سازی کا

(xvii) بقول غالب جنوری 1859ء میں شہر میں بلاٹکٹ داخل ہونے پر حاکم سے کیا سزا ملتی تھی؟

(a) آٹھ دن قید (b) آٹھ کوڑے (c) پچاس روپے جرمانہ (d) شہر سے باہر بھیج دیا جاتا تھا

(xviii) میاں ریاض صاحب نے مولانا گرامی کو کہاں آنے کی دعوت دی؟

(a) سیالکوٹ (b) کراچی (c) پشاور (d) لاہور

(xix) حاتم طائی کیا تلاش کرنے نکلا تھا؟

(a) ہیرا (b) موتی (c) محبوبہ (d) کوہ ندا

(xx) میزبان کے اخلاص و ایثار کا اندازہ کن باتوں سے ہوتا ہے؟

(a) تحفے سے (b) طویل قیام سے (c) دسترخوان پر مرغیوں کی تعداد سے (d) اچھی گفتگو

وقت: 2:40 گھنٹے (حصہ انشائیہ) حصہ اوّل کل نمبر: 80

سوال نمبر2: (a) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے۔ نظم کا عنوان اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,01,08

کبھی اے نوجواں مسلم تدبر بھی کیا تو نے — وہ کیا گردوں تھا تو جس کا ہے اک ٹوٹا ہوا تارا

تجھے اس قوم نے پالا ہے آغوشِ محبت میں — کچل ڈالا تھا جس نے پاؤں میں تاجِ سردارا

(b) درج ذیل اشعار کی تشریح کیجئے اور شاعر کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

ٹھانی تھی دل میں، اب نہ ملیں گے کسی سے ہم — پر کیا کریں کہ ہو گئے ناچار جی سے ہم

ہنستے جو دیکھتے ہیں، کسی کو کسی سے ہم — منہ دیکھ دیکھ روتے ہیں، کس بے کسی سے ہم

ہم سے نہ بولو تم، اسے کیا کہتے ہیں بھلا — انصاف کیجئے پوچھتے ہیں، آپ ہی سے ہم

☆ حصہ دوم ☆

سوال نمبر3: سیاق وسباق کے حوالے سے کسی ایک جزو کی تشریح کیجئے۔ مصنف کا نام اور سبق کا عنوان بھی تحریر کیجئے۔

(a) وہ افعال جن کا تعلق دل و دماغ سے ہے اور جن کی تعبیر ہم اعمال قلب یا جذبات اور احساسات سے کرتے ہیں ہر آن ہم ایک نئے قلبی عمل، جذبے یا احساس سے متاثر ہوتے ہیں۔ ہم کبھی راضی ہیں اور کبھی ناراض، کبھی خوش ہیں کبھی غم زدہ، کبھی مصائب سے دوچار ہیں اور کبھی نعمتوں سے مالا مال، کبھی ناکام ہوتے ہیں اور کبھی کامیاب، ان سب حالتوں میں ہم مختلف جذبات کے ماتحت ہوتے ہیں۔ اخلاق فاضلہ کا تمام تر انحصار انہی جذبات اور احساسات کے اعتدال اور باقاعدگی پر ہے ان سب کے لئے ہم کو ایک عملی سیرت کی حاجت ہے۔

(b) ایک عام خوش فہمی جس میں تعلیم یافتہ اصحاب بالعموم اور اردو شعراء بالخصوص عرصے سے مبتلا ہیں یہ ہے کہ مرغ صرف صبح اذان دیتے ہیں اٹھارہ مہینے اپنی عادات وخصائل کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ یا تو میں جان بوجھ کر عین اس وقت سوتا ہوں جو قدرت نے مرغ کے اذان دینے کے لئے مقرر کیا ہے۔ یا او ہذا کر اس وقت اذان دیتا ہے۔ جب خدا کے گنہگار بندے خواب غفلت میں پڑے ہوں۔

سوال نمبر4: درج ذیل میں سے کسی ایک نصابی سبق کا خلاصہ لکھیے اور مصنف کا نام بھی تحریر کیجئے۔ 01,09

(a) سفارش (b) لاہور کا جغرافیہ

سوال نمبر5: شامل نصاب نظم" تسلیم ورضا" کا خلاصہ اپنے لفظوں میں لکھیے۔ 05

سوال نمبر6: دو دوستوں کے درمیان امتحان کی تیاری کے موضوع پر مکالمہ تحریر کیجئے۔ یا کالج میں ہونے والی تقریب تقسیم انعامات کی روداد تحریر کیجئے۔ 10

سوال نمبر7: اپنے کالج کے پرنسپل کے نام کسی "تاریخی مقام کی سیر پر جانے کی اجازت لینے کی" درخواست لکھئے۔ 10

سوال نمبر8: درج ذیل عبارت کی تلخیص کیجئے اور مناسب عنوان تحریر کیجئے۔ 02,08

قرآن کا انداز بیان بے حد پیارا اور دلکش ہے۔ جب یہ پڑھا جاتا ہے۔ تو ہر کوئی اس کی طرف سننے کے لئے مائل ہو جاتا ہے۔ اس کلام میں بلا کی تاثیر ہے۔ دل کی گہرائیوں میں اُترتا ہے۔ اس کے چھوٹے چھوٹے جملوں میں بے شمار معانی و مطالب پوشیدہ ہیں۔ قرآن کا انداز بیاں دنیا کی تمام کتابوں سے بالکل جدا ہے۔ یہ براہ راست انسان کو خطاب کرتا ہے۔ اور اسے سیدھی راہ کی طرف بلاتا ہے۔ بلاشبہ قرآن میں زندگی کے ہر شعبے سے متعلق رہنما اصول موجود ہیں جنہیں اپنا کر انسان دُنیا اور آخرت کی کامرانیوں سے ہمکنار ہو جاتا ہے۔

☆☆☆☆☆